۷۸۶

# عملیات کلام پاک

یعنی

## عملیات قرآنی

ڈاکٹر محمد یوسف زاھدی

مؤلفہ ومرتبہ

سید القیوم حامل شریعت وطریقت حضرت سید رشید احمد صاحب اجمیری

پبلشر

ملک بشیر احمد تاجر کتب کشمیری بازار لاہور

قیمت ۶ روپے

# تاثیر کلام اللہ

دل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے
پر نہیں طاقتِ پرواز مگر رکھتی ہے

حکیم الامت حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر حقیقت و صداقت کا آئینہ دار ہے۔ بے سہارا اور پریشان حال انسانوں کی ملتجی نگاہیں جب امداد کے لئے آسمان کی جانب اٹھتی ہیں۔ اور دلی گہرائیوں سے نکلی ہوئی آہیں اور دعائیں فریادی بن کر عرشِ اعلےٰ پر پہنچتی ہیں تو درِ اجابت کھل جاتا ہے اور رحمت خداوندی جوش میں آکر ان کی دستگیری و مشکل کشائی کرتی ہے۔ اور بگڑی بن جاتی ہے۔

یہ تو تھا بندے کی دعا کا اثر۔ اور جب بندے کی بات کا یہ اثر ہے تو پھر خدا تو خدا ہی ہے۔ اس کے کلام میں کیا کچھ اثر نہ ہوگا۔ خدا کے کلام کا کیا یہ معجزہ کیا کم ہے۔ کہ وہ زبان سے سینہ میں اتر جاتا ہے۔ اور اس کے تیسوں پارے دل میں محفوظ ہو جاتے ہیں۔ اور اس کے پڑھنے اور سننے والے بے خود و سرمست ہو جاتے ہیں۔ کلام اللہ کا ہر لفظ اور ہر آیت اپنے اندر بے حد

حساب ظاہری و باطنی محاسن وقور وطاقت رکھتی ہے۔

بزرگان اسلام نے کلام پاک کی آیات کو موقع پر ہر مصیبت ہر ضرورت اور ہر حاجت کے لئے انہیں آزمایا اور برحق پایا۔ اور اس کلام کی برکت اور اثر سے لاکھوں انسانوں کی بگڑی بنائی۔

اس کتاب میں ہم نے نہایت محنت وتلاش سے عملیات قرآنی کو جمع کیا ہے۔ اوران اوراد کے خواص بیان کئے ہیں تاکہ موجودہ زمانے کے مسلمان اپنے بزرگوں کے قیمتی تجربوں سے فائدہ اٹھا کر اپنی مشکلات کو حل اور ضروریات کو پورا کر سکیں اور بندہ کو دعائے خیر میں یاد رکھیں۔

---

"سید شبیر احمد اجمیری"



## (۱) دولتمند بننے کا عمل !

تجربہ سے بارہا ثابت ہوا ہے کہ کلمات سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ کو باوضو قبلہ رو ہو کر روزانہ صبح صادق کے طلوع سے لے کر فجر نماز کے پڑھنے کے وقت اندر روزانہ صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سو مرتبہ پڑھنا انسان کو بہت جلد مال دار بنا دیتا ہے واضح رہے کہ ان کلمات کے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی درود شریف جو یاد ہو پڑھ لینا چاہیئے۔

## (۲) کشائش رزق کا عمل

جو آدمی بکثرت استغفار پڑھے گا یعنی اپنے اوپر لازم کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی تنگی کو آسانی سے اور اس کے غم کو خوشی سے بدل دے گا اور اس جگہ سے اس کو رزق پہنچائے گا جہاں سے اس کو گمان بھی نہ ہو گا۔

## (۳) دیوانگی دُور کرنے کا عمل

سورہ فاتحہ یعنی الحمد شریف متواتر تین دن صبح شام بکثرت پڑھ کر دیوانے پر تھپکارنے سے انشاءاللہ دیوانگی رفع ہو جائے گی۔

## (۴) جنّات و بھوت کو رفع کرنے کا عمل

جب کبھی جنّات و بھوت وغیرہ ظاہر ہوں یا نظر آویں تو اس وقت

اذان بلند آواز سے کہنی چاہیئے ۔ بفضلہٖ دفع ہو جائیں گے ۔ یعنی روایات میں یہ بھی آیا ہے کہ جب جنات ظاہر ہوں تو ان کو دفع کرنے کے لئے بلند آواز سے آیۃ الکرسی پڑھنی چاہیئے ۔

## (۵) بلا و مصیبت کا عمل

اگر کسی کو کسی بلا یا خوفناک مصیبت کا اندیشہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ یہ کلمات بکثرت پڑھے انشاء اللہ جو کچھ بلا و مصیبت ہوگی وہ ٹل جائے گی ۔ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ عَلَی اللّٰہِ تَوَکَّلْنَا ۔

## (۶) اعمال مقبول بنانے کا عمل

جس شخص کی خواہش ہو کہ اس کے اعمال مقبول ہوں اسکے لئے ضروری ہے کہ اکثر یہ آیت پڑھا کرے رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۔

## (۷) غائب شدہ کو بلانے کا عمل

اگر کوئی شخص غائب ہو جائے اور اس کو واپس بلانے کی خواہش ہو ۔ تو اسی نیت سے فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان چند روز تک روزانہ سورہ فاتحہ اکتالیس بار پڑھنا چاہیئے ۔ وہ غائب حاضر ہو جائے گا ۔

## (۸) ہر مرض کے دفعیہ کا عمل

ہر مرض کے دفعیہ کے لئے لکھ کر پینے کے واسطے آیت ذیل دینا



چاہیئے ۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ

## (۹) ہر بلا سے نجات کا عمل

حضرت نوح علیہ السلام جب کشتی پر سوار ہوئے تو خوف غرق سے ہراساں تھے ۔ چنانچہ غرقابیت سے نجات حاصل کرنے کے لئے آپ نے بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰهَا پڑھا ۔ ان کی کشتی غرق ہونے سے بچ گئی ۔ بس جب آدھے کلمہ کے پڑھنے سے نجات حاصل ہوئی ۔ تو جو کوئی سارے کلمہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ہر کام کے شروع میں پڑھے گا ۔ کیوں نہ اس کو مصائب سے نجات اور کام میں فلاح حاصل ہوگی اور آخرت میں بھی نجات ہوگی ۔

## (۱۰) عمل شفا

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں ۔ جس شخص نے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھا یہ اس کیلئے دوا ہے ننانوے امراض کی ۔

## (۱۱) بخار دور ہو

جس کو تپ آئے وہ یوں کہے ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ تپ جاتی رہے ۔

## (۱۲) مرض الموت کا عمل

جس مومن نے آیت لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کو اپنی بیماری میں چالیس مرتبہ پڑھا اور مر گیا اس کو شہید کا اجر ملتا ہے۔ اور اگر اچھا ہو گیا تو اس کے سارے گناہ بخشدیئے جائینگے۔

## (۱۳) کثرت احتلام کا عمل

بعض صالحین نے فرمایا ہے کہ جب تو سونے کو بستر پر آئے تو سورہ السماء والطارق یا لفظ ناصر پڑھ کر سو رہے۔ اکثر احتلام جاتا رہیگا۔

## (۱۴) نیند کم آنا

ایک شخص سے کسی عالم نے کہا کہ سوتے وقت یہ آیت اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا۔ پڑھ لیا کرو کہ تجھے جو نیند کم آتی ہے، پوری آنے لگے۔

## (۱۵) بھولے بھٹکے راہ پائیں

جب آدمی راہ بھول جائے تو اذان کہے اللہ تعالےٰ اسکو راہ پر پہنچا دیگا۔

## (۱۶) جنّ کو دفع کرنے کا عمل

جہاں پر جنّ ہو وہاں پر کثرت سے اذان ہر وقت کہا کرو۔ پھر جنّ وہاں پر نہ رہیں گے۔



## (۱۷) عمل برائے مصروع

پاک پانی پر سورہ فاتحہ یعنی الحمد شریف و آیۃ الکرسی اور پانچ آیتیں اول قُلْ اُوْحِیَ پڑھ کر اس کے منہ پر مارے اللہ کے حکم سے افاقہ ہو جائیگا اور اگر وہ پانی گھر کے اندر چھڑک دے گا۔ تو آسیب گھر سے نکل جائے گا اور پھر نہ آئے گا۔ مجرب ہے۔

## (۱۸) حل مشکلات

ایک روایت میں آیا ہے کہ اگر لا علاج امر در پیش آئے تو یہ کلمات حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھنے بہت مفید ہیں۔

## (۱۹) ادائے قرض

اگر قرض میں کوئی شخص مبتلا ہو تو اس کو چاہیئے کہ کلمات اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ بکثرت پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ قرض سے نجات حاصل کرے گا۔

## (۲۰) غم دنیا و آخرت سے نجات کا عمل

جو شخص ہر صبح و شام حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ سات سات بار پڑھے گا اللہ تعالےٰ اس کو دنیا و

آخرت کے غم سے نجات دے گا۔

## (۲۱) حفظ اطفال کا عمل

بچوں کو ہر بلا اور آفت سے محفوظ رکھنے کے لئے اور نظر بد سے بچانے کے لئے اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّ ھَامَّۃٍ وَّمِنْ شَرِّ کُلِّ عَیْنٍ لَّامَّۃٍ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

## (۲۲) ننانوے بیماریوں کی دوا

ننانوے بیماریوں کی ایک دوا ہے اور ان میں سے ایک ادنیٰ بیماری ہے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

## (۲۳) آندھی کے نقصان سے بچنے کا عمل!

جب آندھی زور سے چلے اور کسی قسم کا نقصان کا خطرہ ہو تو اس وقت معوذتین پڑھنا چاہیئے (قرآن مجید کی آخری تین سورتیں) پڑھنی چاہئیں۔

## (۲۴) غصہ دور کرنے کا عمل

جب کوئی شخص غصہ و غضب میں بھر جائے تو اس کو چاہیئے کہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھے انشاء اللہ اس کا غصہ دور ہو جائے گا۔



## (۲۵) دفع بدکلامی

اگر کوئی شخص بدزبان ہو یا تیز کلام ہو تو اس کو چاہیئے کہ استغفار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ عَلَیْہِ یعنی بکثرت پڑھا کرے۔

## (۲۶) مال مسروقہ حاصل کرنے کا عمل

مال مسروقہ کی بازیافت کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بکثرت پڑھنا ثابت ہے۔

## (۲۷) بچھو کا زہر دور کرنے کا عمل

اگر بچھو کاٹے تو سات مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر اس پر دم کریں۔

## (۲۸) آگ بجھانے کا عمل

جب کوئی شخص آگ لگی ہوئی دیکھے تو اللہ اکبر بار بار کہے انشاء اللہ آگ بجھ جائے گی۔ علماء نے اس کو بیحد مجرب لکھا ہے۔

## (۲۹) حفظ مال و اولاد کا عمل

جو شخص آیۃ الکرسی کو اپنے مال یا اپنی اولاد پر دم کرے گا یا لکھ کر

لٹکائے گا۔ تو شیطانی تصرّف سے اس کی اولاد اور اس کا مال محفوظ رہے گا۔

## (۳۰) جنّات سے محفوظ رکھنے کا عمل

اگر آیۃ الکرسی لکھ کر گھر میں داخل ہونے والے دروازہ پر لٹکا دی جائے یا ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر گھر میں پھونک دی جائے تو اس گھر میں جنّات داخل نہیں ہوتے۔

## (۳۱) ہر بیماری دُور کرنے کا عمل

سورہ فاتحہ ہر بیماری کی دوا ہے۔ فجر کے فرضوں اور سنتوں کے درمیان اکتالیس بار پڑھ کر مریض کے منہ پر دم کر دی جائے۔

## (۳۲) مراد حاصل کرنے کا طریقہ

عشا کی نماز کے بعد چار رکعت نماز اور پڑھے۔ جس کی پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی تین بار اور باقی تینوں رکعتوں میں فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص، فلق اور سورہ والناس ایک ایک مرتبہ پڑھے اور سلام کے بعد دعا مانگے اور اپنی دلی مراد چاہے اللہ تعالےٰ مراد پوری کرے گا۔

---



## (۳۳) فقر وفاقہ دُور کرنے کا عمل

فقر وفاقہ دور کرنے کے لئے لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط کا پڑھنا بے حد مجرب ہے۔ جو شخص پڑھے گا۔ وہ چند یوم میں مالا مال ہو جائے گا۔

## (۳۴) غم، بیماری، قید کیلئے

قضائے حاجات وغم وفکر جسمانی بیماری اور قید وبند سے نجات حاصل کرنے کے لئے آیت کریمہ یعنی لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط کو خشوع وخضوع کے ساتھ بکثرت پڑھنا بے حد مفید ہے اور تریاق اکبر ہے۔

## (۳۵) دفع خوف کا عمل

ظالم سے ایذا پہنچنے کا خوف ہو تو اکثر یہ کلمات پڑھنے چاہئیں۔ ایذا نہیں پہنچے گی۔ حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ط

## (۳۶) دفع غم کا عمل

جو شخص سخت غم میں مبتلا ہو یا اس کو کوئی ایسی مہم درپیش ہو جس کی اصلاح اس کی طاقت سے باہر ہو اس کو چاہیئے کہ صبح کی نماز پڑھ

کرایک سو مرتبہ یہ پڑھے لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ انشاء اللہ تعالےٰ غم دور ہوگا اور مہم بخیر وخوبی سرانجام ہوگی۔

## (۳۷) مال دار بننے کا عمل

دولت مندی اور تونگری کے لئے صبح کی فرض نماز کے بعد روزانہ پچیس مرتبہ سورہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ بحضور قلب پڑھنی چاہیئے۔ چند یوم پڑھنے سے مفلس مالامال ہو جاتا ہے۔

## (۳۸) نیک فرزند حاصل کرنے کا عمل

جو شخص اس آیت پر مواظبت کرے گا اللہ تعالےٰ اس کو نیک بخت اور شائستہ فرزند عطا فرمائے گا۔ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً اِنَّكَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ۔

## (۳۹) دفع افلاس کا عمل

جو شخص اپنے افلاس سے تنگ آگیا ہو۔ اس کو چاہیئے کہ اکثر اوقات یہ دعا یعنی یَا دَآئِمَ الْعِزِّ وَالْمُلْکِ وَالْبَقَآءِ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْجُوْدِ وَالْفَضْلِ وَالْعَطَایَا وُدُوْدُ وَالْعَرْشِ الْمَجِیْدُ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ پڑھتا رہے۔ خدا کے حکم سے اس کی تنگی آسانی میں اور اس کی غربت امارت



میں بدل جائے گی۔

## (۴۰) بیماری دور کرنے کا عمل

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب بیمار ہوتے بمعوذتین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتے۔ جب وجع کی ہوتی تو میں پڑھ کر ان کے اوپر ہاتھ پھیرتی۔

## (۴۱) سورہ فلق وناس

چشم کے زخم کے لئے ان کی برابری کوئی اعادہ نہیں ہے۔

## (۴۲) عمل دفع سحر

دفع سحر کے لئے معوذتین بار پڑھ کر مسحور پر دم کرنا چاہیئے۔

## (۴۳) برکت حاصل کرنے کا عمل

جس کام کو بسم اللہ سے شروع نہ کیا جائے تو وہ کام منقطوع برکت ہوتا ہے۔ لہٰذا کسی کام کے آغاز میں اگر بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ لی جائے تو اس میں اللہ برکت دیتا ہے۔

## (۴۴) قبولیت دعا کا عمل

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جس دعا کے شروع میں بسم اللہ ہوتی ہے۔

وہ پھیری نہیں جاتی۔

## (۴۵) ہر برائی کے دفعیہ کا عمل

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ و معوذتین کا صبح و شام تین تین بار پڑھنا ہر آنے والی برائی کو دفع کرتا ہے۔

## (۴۶) ہر حاجت پورا ہونے کا عمل

استغفار سے انسان کی ہر حاجت پوری ہوتی ہے۔

## (۴۷) آسیب دفع کرنے کا عمل

سورہ جنّ پوری آسیب زدہ پر ایک دفعہ پڑھ کر دم کی جائے یا لکھ کر بازو پر باندھ دی جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جاتا رہیگا۔

## (۴۸) شر شیطان دفع کرنے کا عمل

دفع شر شیطان کے لئے لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کا بکثرت پڑھنا بے حد مفید ثابت ہوا ہے۔

## (۴۹) اولاد ہونے کا عمل

جس کو اولاد سے مایوسی ہوگئی ہو وہ یہ رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً



طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ آیت بکثرت پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کو فرزند صالح اللہ تعالیٰ عطا فرمائے گا۔

## (۵۰) گمشدہ شے کے مل جانیکا عمل

اگر اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھ کر گم شدہ چیز تلاش کی جائے تو بعینہٖ ضرور مل جائے گی۔ ورنہ غیب سے کوئی عمدہ چیز اسکو مل جائے گی۔

## (۵۱) حصول جاہ و منزلت کا عمل

جو شخص بسم اللہ کو ۶۲۵ بار لکھ کر اپنے پاس رکھ لے گا۔ لوگوں کے دلوں میں اسکی ہیبت و عزت پیدا ہوگی۔ بالکل مجرب ہے۔

## (۵۲) عمل برائے ہر مدعا

ہر دعا کے پورا کرنے وسعت رزق اجتماع خاطر جمعیت اور عزم راسخ کے لئے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے ذکر سے بڑھ کر کوئی عمل نہیں لہذا اس کا ذکر علیحدگی میں خاموشی کے ساتھ کرنا امور مذکورہ کے لئے بیحد مفید ہے۔

## (۵۳) دفع غفلت کا عمل

دفع غفلت کے لئے استغفار زیادہ کرنا بیحد زود اثر ہے اور مجرب ہے آدمی کو روزانہ استغفار کرنا اپنے اوپر لازم کر لینا چاہئے اس پر مداومت کرنے

سے عجیب اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔

## (۵۴) خدائی غضب کو دُور کرنے کا عمل

حق تعالے کے غضب کو دور کرنے کے لئے کلمہ طیبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے ذکر سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں یہ کلمہ کفر کی ظلمتوں اور شرک کی کدورتوں کو رفع کرنے کا ایک زبردست آلہ ہے۔

## (۵۵) نظر بد رفع کرنے کا عمل

دفع نظر بد کے لئے سورہ فاتحہ یا بسم اللہ دس مرتبہ پڑھ کر دم کرنا بیحد مجرب ہے۔

## (۵۶) واپسی مفرور کا عمل

واپسی مفرور کے لئے سورہ یٰسین کو مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ تک سات بار پڑھ کر قفل پر دم کرے۔ پھر مفرور کا نام لے کر [illegible] بند کر کے دریا میں ڈال دیں مفرور سرگرداں ہو کر واپس آئے گا۔

## (۵۷) حصول اولاد

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اس کو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد ذیل کی آیت تین مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاءاللہ تعالے جلد ہی صاحب اولاد ہو



جائے گا۔ آیت یہ ہے۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ؕ

## (۵۸) بچہ کا زندہ رہنا

جس عورت کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو وہ ایک سو ساٹھ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھ کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھ لے انشاءاللہ اولاد زندہ رہے گی۔

## (۵۹) حفظ حمل

ذیل کی آیت پڑھ کر پیٹ پر دم کرنا یا لکھ کر پینا حمل کے لئے بہت ہی مفید ہے یَآ اَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمْ اِنَّ زَلْزَلَۃَ السَّاعَۃِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ ؕ

## (۶۰) نظر بد دُور ہو

اگر کسی بچہ یا آدمی کو نظر بد لگ گئی ہو تو قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ وَ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ تین تین بار پڑھ دم کرے۔

## (۶۱) قرضہ ادا ہو

سورہ کہف لکھ کر بوتل میں ڈال کر گھر رکھنے سے انسان قرضہ سے نجات پاتا ہے اور آئندہ بلائے قرض سے محفوظ رہتا ہے۔

## (۶۲) اولیاء اللہ کے زمرہ میں اٹھنے کا عمل

جو شخص آیت ذیل پر مداومت کرے گا۔ اللہ تعالے اس کو بروز محشر اپنے محبان اور اولیا کے زمرہ میں مشہور فرمائیگا رَبَّنَا اِنَّکَ جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْہِ اِنَّ اللّٰہَ ۔

## (۶۳) تسخیر محبوب کا عمل

ایک پاک کوزہ گلی میں تھوڑا پانی ڈال کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو سات سو چھیاسی مرتبہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مطلوب کو پلائیں مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

## (۶۴) میاں بیوی کا اتفاق

اگر خاوند اور عورت میں محبت کرانا مقصود ہو تو گلاب کے پھولوں پر صبح کی نماز کے بعد سورہ لایلف قریش اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پھولوں کو مرد عورت دونوں کو سنگھاؤ۔ بفضلہ تعالے پھولوں کو سونگھتے ہی دونوں میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

## (۶۵) عداوت کا عمل

سات دانہ بنولہ کو سورہ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ سات بار پڑھ کر



آگ میں ایک ایک ڈالتے جائیں۔ اور جن میں عداوت کرانی ہو ان دونوں کا نام لیتے جائیں۔ عداوت ہو جائے گی۔

## (۶۶) دشمن پر غلبہ پانے کا عمل

سورہ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ تنہائی میں تاریکی کے اندر باوضو ایک سو مرتبہ پڑھنے سے دشمنوں پر غلبہ حاصل ہوتا ہے۔

## (۶۷) تسخیر خلائق کا عمل

جو کوئی اس آیت کو وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر روغن چنبیلی پر دم کر کے اپنے سر بدن اور منہ پر مل کر جس کے روبرو جائے گا۔ وہ مطیع اور تابعدار ہو جائے گا۔

## (۶۸) مطیع کرنے کا عمل

جو کوئی یَا کَرِیْمُ کو سوتے وقت باوضو بکثرت پڑھے گا تو لوگوں کے دل میں اس کا اکرام واقع ہو گا۔ جسکے پاس جائے گا۔ وہ اس کا مطیع ہو گا۔

## (۶۹) لوگوں میں عزت حاصل کرنے کا عمل

لوگوں کے اندر عزت و بزرگی اور جاہ و منزلت حاصل کرنے کی

لئے ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَام کا ذکر بکثرت کرنا بیحد مفید ثابت ہوا ہے متقدمین مشائخ نے اس بارہ میں اس کو مجرب لکھا ہے۔

## (۷۰) کشائش رزق کا عمل

زیادتی رزق اور کثرت مال کے لئے آیۃ اللہ لطیف بعبادہٖ یرزق من یشاءُ وھو القوی العزیز۔ نماز کے بعد اسی نیت سے بکثرت پڑھنا چاہیئے۔

## (۷۱) دفع آسیب کا عمل

اگر آسیب کا اثر گھر میں معلوم ہو آیت بسم اللہ الرحمن الرحیم اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا کو پچیس بار چار کیلوں پر پڑھ کر چاروں کیلیں مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔

## (۷۲) دفعیہ سحر کا عمل

آیت سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ ط کو ایک کاغذ پر پانچ مرتبہ لکھ کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھیں تو سحر اور آسیب وجنات سے محفوظ رہیں گے۔

---



## (۷۳) ترقی تجارت کا عمل

اگر تاجر آدمی اسم یَا حَلِیْمُ کو بکثرت بوقت شب پڑھے گا، تو اس کی تجارت خوب چلے گی۔

## (۷۴) دردِ زِہ کے کم کرنے کا عمل

جس عورت کو دردِ زِہ ہو تو پرچہ کاغذ پر یہ آیت لکھے والقت ما فیھا وتخلت واذنت لربھا وحقت اور اس پرچہ کو پاک کپڑے میں لپیٹے اور اس کی بائیں ران میں باندھے تو وہ جلد بچہ جنے گی۔

## (۷۵) استقاط حمل سے بچنے کا عمل

جو عورت بچہ اسقاط کر دیتی ہے تو ایک تاگہ کسم کا رنگا ہوا اس کے قد کے برابر لے اور اس پر نو گرہیں لگائیں اور ہر گرہ میں یہ آیت واصبر وما صبرک الا باللہ ولا تحزن علیھم ولا تک فی ضیق مما یمکرون ط ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون اور قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ پڑھے اور پھونکے۔

## (۷۶) محتاجی ومشکل مہم

اگر کسی کو کوئی مشکل درپیش ہو اور اس کی تدبیر نہ جانتا ہو اس کو

چاہیئے کہ سورہ مزمل شریف اکتالیس ۴۱ مرتبہ معہ اول وآخر درود شریف پڑھے۔ اگر محتاج ہوگا مالدار ہو جائے گا۔

## (۷۷) بانجھ عورت و پیدائش لڑکا

اگر گیارہ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر سفید شکر پر دم کر کے بانجھ عورت کو کھلائے خداوند تعالےٰ اس کو فرزند عطا فرمائے گا۔

## (۷۸) حاضری بادشاہ

اگر کوئی شخص سورہ مزمل شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے اور وہ پانی منہ پر ملے اگر بادشاہ کے روبرو جائے وہ اس کا مطیع ہوگا۔

## (۷۹) قید سے رہائی کا عمل

اگر سورہ مزمل شریف کو مشک اور زعفران سے لکھ کر تعویذ بنائے اور قیدی کے بازو پر باندھے اول ہی روز خلاصی پاوے۔

## (۸۰) دیو پری کو تابعدار کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص دیو پری کو تابع کرنا چاہے تو سورہ مزمل شریف کو خالی مکان میں اکتالیس ۴۱ بار پڑھے اور اس گھر میں عود صندل جلائے اور آپ بھی خوشبو لگائے۔ انشاءاللہ تعالےٰ ساتویں روز سات شخص



حاضر ہونگے۔ اور ہر طرح مطیع و فرمانبردار ہوں گے۔ یہ راز کسی پر ظاہر نہ کیا جائے۔ ورنہ جان کا خطرہ ہے۔

## (۸۱) دشمن کی ہلاکت کا عمل

اگر کوئی چاہے کہ اپنے دشمن کو ہلاک کرے تو عید الضحیٰ کے روز غسل کر کے اکیس ۲۱ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر خاک پر دم کرے اور وہ خاک دشمن کی طرف پھینک دے۔ دشمن فوراً ہلاک ہوگا اور گھر اس کا تباہ ہو جاوے گا۔

## (۸۲) ظالم کو ہلاک کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص کسی ظالم کے قبضہ میں آجائے اور اس سے چھٹکارا نہ پاسکے۔ چاہیئے کہ بروز جمعہ بعد نماز عشا انیس ۱۹ مرتبہ سورہ مزمل شریف کو پڑھ کر دم کرے اور سرسوں کو آگ میں ڈال دے۔ فوراً ظالم ہلاک ہوگا۔

## (۸۳) زہر یا شیر کا بال

اگر کسی کو زہر یا شیر کا بال دیا گیا ہو چاہیئے کہ اکیس مرتبہ سورہ مزمل شریف کو پانی پر دم کرے اور اس کو پلائے۔ صحت ہو۔

## (۸۴) بچہ کو بھوت سے چھڑانے کا عمل

اگر کسی بچہ کو کسی بھوت وغیرہ کی نظر ہو گئی ہو۔ تو سورہ مزمل شریف

مذکور اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر فولادی چاقو پر دم کرے اور چارپائی کے
نیچے رکھدے فوراً وہ خبیث روح ظاہر ہوگی اور بچہ کو چھوڑ دے گی
بہت مجرب ہے۔

## (۸۵) عورت مرد کی محبّت کے لئے

اگر خاوند وزوجہ میں محبت نہ ہو تو سورہ مزمل شریف اکتالیس مرتبہ
پڑھ کر شیرینی پر دم کرے اگر عورت مرد سے مخالفت کرے تو عورت کو
اگر مرد مخالفت کرے تو مرد کو کھلائے۔ دلی محبت ہو جائے گی۔ شیرینی
کھلانے میں بات نہ کرے۔

## (۸۶) سفر میں چوروں کے خطرہ سے بچنے کا عمل

اگر کوئی شخص سفر کو جائے اور چوروں کا ڈر ہو تو سورہ مزمل شریف
کا ختم صرف ایک مرتبہ کر کے اپنی راہ لے۔ سب بلاؤں سے بے خوف
رہے گا۔

## (۸۷) لڑکی کا رشتہ کرنیکا عمل

اگر کوئی شخص اپنی دختر کی شادی کرنے سے عاجز ہو تو بروز جمعہ بعد
نماز دو رکعت ادا کرے اور قرآن شریف میں سے جو کچھ یاد ہو۔ نماز میں
پڑھے۔ سلام پھیر کر سجدے میں جائے اور اکیس مرتبہ سورہ مزمل شریف



پڑھے اول ہی ہفتہ میں دختر کا نصیب یاور ہوگا۔

## (۸۸) دشمن کو تابعدار کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص اپنے کسی سخت دشمن سے عاجز آگیا ہو تو سورہ مزمل
شریف سات مرتبہ پڑھ کر دشمن کی طرف پھونکے۔ دشمن عاجز ہو جائیگا
عداوت نہ کرے گا۔ تابعدار ہو جائے گا۔

## (۸۹) ہر مراد پوری ہونے کا عمل

اگر کوئی چالیس روز تک سورہ مزمل شریف اکتالیس مرتبہ روزانہ
پڑھے۔ اسکی جو مراد ہوگی وہ پوری ہوگی۔

## (۹۰) دشمن کی ہلاکت کا عمل

اگر کسی سے دشمنی ہو تو چاہیئے۔ کہ کسی پرانے اور ویران قبرستان
میں جائے اور سر برہنہ دو پرانی قبروں کے درمیان بیٹھے اور سورہ مزمل
شریف اکتالیس مرتبہ پڑھے دشمن ہلاک وبرباد ہو جائے گا۔

## (۹۱) بانجھ عورت کے اولاد ہونے کا عمل

بانجھ عورت اگر روزہ رکھے اور وقت افطاری دودھ جس پر سات
مرتبہ سورہ مزمل شریف دم کی گئی ہو۔ پیئے انشاء اللہ تعالیٰ صاحب

اولاد ہو۔ اگر قے ہو جائے نا امیدی ہے۔

## (۹۲) قرضہ سے رہائی کا عمل

اگر کوئی قرضدار ہو اس کو چاہیئے کہ چالیس دن سوتے وقت دس مرتبہ روزانہ سورۂ مزمل شریف پڑھا کرے اللہ پاک اس کو قرضہ سے رہائی دے گا۔

## (۹۳) سوزاک سے شفا کا عمل

اگر کسی کو سوزاک ہو جائے۔ سورہ مزمل شریف لکھ کر دھو کر پیئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہو جائے گا۔

## (۹۴) تنگدستی سے رہائی کا عمل

اگر کوئی شخص تنگ دستی میں مبتلا ہو۔ چالیس روز وقت صبح دس مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھا کرے۔ فراخی ہو گی۔

## (۹۵) جادو اور سحر کا عمل

اگر کوئی شخص جادو یا سحر میں مبتلا ہو تو اتوار کو سورہ مزمل شریف کو لکھ کر اور دھو کر پینے سے صحت ہو گی۔



## (۹۶) درد دور کرنے کا عمل

اگر کسی شخص کی کمر یا پہلو یا زانو میں درد ہو تو سورہ مزمل شریف کو لکھ کر پانی سے دھوئے اور پانی سے درد کے اعضا کو دھوئے صحت ہو

## (۹۷) دیو پری آسیب زدہ کے لئے عمل

اگر کسی شخص پر دیو یا پری کا اثر ہو تو سورہ مزمل شریف لکھ کر پانی سے دھوئے اور آسیب زدہ کو غسل دے صحت ہو۔

## (۹۸) اولاد کی عمر درازی کا عمل

اگر کسی شخص کی اولاد بڑی نہ ہوتی ہو بچپن ہی میں مرجاتی ہو۔ تو سات مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر سپاری پر دم کرے اس کو بچہ کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ عمر میں زیادتی ہو گی۔

## (۹۹) دشمن کی بربادی کا عمل

اگر کسی کو اس کا دشمن تکلیف دیتا ہو تو اکیس ۲۱ روز چالیس مرتبہ روزانہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر فولادی چاقو پر روزانہ دم کرے۔ چاقو زمین میں دفن کر دے دشمن مصیبت اور تکلیف میں مبتلا ہو جائے گا۔

## (۱۰۰) کُند ذہن کے لئے عمل

اگر کُند ذہن روزانہ سورۂ مزمل شریف پانی پر دم کر کے پئے تیز ذہن ہو اور قوت حافظہ میں ترقی ہو۔

## (۱۰۱) دُنیا و آخرت کی بھلائی کا عمل

حدیث :۔ ابوذر کو حضرت نے فرمایا کہ تجھ کو دنیا و آخرت کی بھلائی کا واحد عمل بتاتا ہوں ۔ جو یہ ہے کہ ذکر اللہ کی مجلس کو لازم پکڑے اور تنہائی میں جس قدر ہو سکے ذکر اللہ کے سامنے اپنی زبان کو ہلا اور اللہ ہی کے لئے محبت رکھ اور اللہ کے لئے لوگوں سے بغض رکھ ۔ اے ابا ذرین یاد رکھ ۔ جب مسلمان اپنے گھر سے نکلتا ہے ۔ اپنے بھائی مسلمان کی ملاقات کے لئے تو ستر ہزار فرشتے یہ دعا کرتے ہوئے اس کی مغفرت کے لئے نکلتے ہیں ۔ کہ اے رب اس نے تیرے فلاں بندے سے رشتہ ملایا تو اس پر رحم کر اور اس سے صلہ رحمی کر ۔ اے ابوذرین اگر تو یہ عمل کر سکے تو یاد رکھ کہ اس سے بہتر اور کوئی عمل نہیں ہے ۔ پس ذکر اللہ کا مطلب یہ کہ ہر وقت ہر حالت میں اپنے مولا کو یاد رکھنا جیسا کہ قرآن پاک میں نیک بندوں کا وصف بیان فرمایا ۔ الذین یذکرون اللہ قیامًا وقعودًا وعلٰی جنوبھم الاٰیہ ۔ یعنی ایماندار وہ لوگ ہیں جو اٹھتے بیٹھتے، لیٹے ہر حالت میں اس کی طرف سے بے فکر و نڈر نہیں ہوتے ان کا ہر کام



ہر فعل اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لئے اس کے فرمان کے مطابق ہوتا ہے (بیہقی شعب الایمان) یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ محض زبان سے تسبیح و تحلیل وغیرہ کے الفاظ ادا کرنا ہی ذکر اللہ نہیں ۔ بلکہ وہ ہر دم جو شریعت کی کی مطابقت میں کیا جائے ۔ ذکر اللہ میں داخل ہے ۔ یہاں تک کہ اپنے اہل و عیال کے لئے حلال روزی کی تلاش کرنا اور بموجب فرمان الٰہی حرام روزی سے پرہیز کرنا بھی ذکر اللہ میں داخل ہے آج کل عوام الناس نے محض ترک دنیا و گوشۂ تنہائی اختیار کرنا اور لمبی لمبی تسبیح گلے میں ڈالنا اور سبز و سرخ رنگے ہوئے کپڑے پہننا اللہ کا ذکر کرنا تصوّر کیا ہے ۔ حالانکہ یہ محض غلط ہے ۔ اللہ کی یاد کسی آدمی کو یہ سبق نہیں دیتی کہ وہ حلال طریقہ پر کھانا کمانا ترک کر دے یا لوگوں سے ملنا جُلنا ترک کر دے یا وہ مسجد کا ٹاٹ ہی بن جائے ۔ ذکر اللہ کا نتیجہ یہ ہے کہ اپنے ہم جنس مسلمان بھائی سے میل ملاپ پیدا کرے ۔ اس کی ملاقات کو جائے ۔ حتی الامکان اپنے بھائی کی خدمت کرے اور سچے لوگوں کی صحبت اختیار کرے ۔

حدیث :۔ آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے ۔ اس لئے دوستی دیکھ بھال کر قائم کرے (احمد)

## (۱۰۲) عملیات سورۂ فاتحہ

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ سورہ فاتحہ کلام مجید کی ایک بڑی سورۃ ہے اس کی سات آیتیں ہیں جن کو ملا کر پڑھنا چاہیئے

اور مجھ کو زیرِ عرش سے عطا فرمائی گئی ہے۔ جبرائیل علیہ السلام آپ کی حضوری پر حاضر تھے۔ انہوں نے ایک آواز سنی۔ سر اٹھا کر اوپر دیکھا تو اسے ایک فرشتہ کی صورت نظر آئی۔ جو کبھی زمین پر نہ اترا تھا۔ اس نے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نہایت ادب سے سلام کیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ایک خوشخبری ہے۔ آپ کو دو نور عطا ہوئے۔ جو کبھی کسی کو نہیں دیئے گئے۔ سورہ فاتحہ اور سورہ بقر کی آخر آیات مسند امام احمد میں مروی ہے کہ اس کو سات بار دم کرنے سے زہر کا اثر دور ہو جاتا ہے۔ سورۃ فاتحہ کے فضائل اور فوائد میں جو اقوال ہیں ہم انہیں مجموعی صورت میں درج کرتے ہیں۔

## (۱۰۳) بخار والے کے لئے عمل

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں۔ جس کو بخار چڑھا ہو اس کو سورہ فاتحہ یعنی الحمد شریف چالیس بار پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ علمائے کرام بھی اس کی فضیلت اور بزرگی کے قائل ہیں۔ جو شخص قید میں ہو یا کسی مصیبت میں مبتلا ہو وہ الحمد شریف کو گیارہ بار پڑھے۔

## (۱۰۴) قضائے حاجت کا عمل

امام شرجی فرماتے ہیں۔ کئی شخصوں نے اس کا تجربہ کیا ہے اور اس کو مفید پایا ہے۔ قضائے حاجت کے لئے تیر بہدف ہے۔

حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی فرماتے ہیں۔ درمیان سنت و فرض نماز فجر



سورہ فاتحہ اکتالیس بار وصل میم بسم اللہ پڑھنا چاہیئے۔ یہ طریقہ صلحا سے منقول ہے لوگوں نے اس کا بہت تجربہ کیا ہے۔

## (۱۰۵) مفید عام عمل

جناب محی الدین ابن عربی شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ وصل میم سے سورہ فاتحہ کا پڑھنا مفید ہے۔

## (۱۰۶) دفعیہ مرض کا عمل

حضرت علامہ ابن القیم فرماتے ہیں۔ سورہ فاتحہ کی قرأت شروع کرنے سے مرض دفع ہو جاتے ہیں۔

## (۱۰۷) دفعیہ ہموم و غموم وغیرہ کا عمل

حضرت علامہ ابن سبعی فرماتے ہیں۔ ہموم غموم وغیرہ کے لئے بہت مجرب ہے۔ بعد نماز عشا نوے ۹۰ مرتبہ اور بوقت صبح اسی ۸۰ مرتبہ بعد ظہر ستر مرتبہ بعد عصر ۶۰ مرتبہ بعد مغرب ۵۰ مرتبہ روز پڑھیں۔ اس عمل کو کم از کم گیارہ دن ضرور کرنا چاہیئے۔

## (۱۰۸) حاجت براری کا عمل

مہینہ کی پہلی تاریخ سے جس وقت جی چاہے شروع کرے اور پہلے سات

مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کو روزانہ ۶۱ یا ۱۴ بار پڑھے۔ جب بیس دن گزر جائیں تو اپنی خواہش ظاہر کرے۔ اور اس کو پورے تیس دن پڑھے۔ انشاءاللہ تعالٰے حاجت بر آئے گی۔

## (۱۰۹) نیا چاند دیکھ کر کیا دیکھنا چاہیئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| محرم | سورہ الرحمٰن | صفر | سورہ یٰسین |
| ربیع الاول | سورہ مجادلہ | ربیع الثانی | سورہ ملک |
| جمادی الاول | سورہ مزمل | جمادی الثانی | سورہ مدثر |
| رجب | سورہ حٰمٓ عٓسٓقٓ | شعبان | سورہ یٰسین |
| رمضان | سورہ محمد | شوال | سورہ فتح |
| ذیقعد | سورہ نون | ذوالحجہ | سورہ فجر |

## (۱۱۰) ایّام نحس ماہانہ

درباب معلوم کرنے دنوں سعد اور نحس کے منقول ہے۔

حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے کہ ہر سال میں چوبیس روز نحس ہیں اور ہر مہینہ میں دو دن اور جو فرزند کہ شکم مادر سے تولد ہووے۔ زندہ نہ رہے۔ اور اگر زندہ رہے تو بیمار ہو جاوے اور حالت مرگ کو پہنچے۔ اور اگر کوئی شخص ان دنوں میں کوئی مہم کام کرے بخیریت وہ کام



نہ ہووے اور اگر ان دنوں میں لڑائی ہو جائے کشتہ ہووے اور اگر ان ایام میں تجارت کرنے کو جاوے، لوٹ ہو جاوے۔ اور اگر ان روزوں میں نکاح کرے درمیان زن و شوہر کے سازداری نہ ہو۔ اور اگر ان دنوں میں کوئی چیز خریدے تو جہان فائدہ نہ ہووے اور اگر ان دنوں میں حمام اور عمارت تعمیر کرائے وہ تمام نہ ہووے اور اگر ان روزوں میں چوری کرے۔ ظاہر ہو جائے اور اگر ان دنوں کشتی میں بیٹھے غرق ہو جاوے اور اگر ان ایام میں جھوٹ بولے ظاہر ہو جاوے اور اگر ان روزوں میں کوئی چیز کسی جگہ پوشیدہ کرکے رکھے۔ وہ چیز اس جگہ نہ رہے اور اگر ان روزوں میں کوئی شخص کسی سے قرض لیوے اور سوداگری کرے سازداری نہ ہو۔ اور صورت فائدہ کی نظر نہ آوے۔ وہ روز حسب ذیل ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ماہ محرم | ماہ صفر | ماہ ربیع الاول | ماہ ربیع الآخر | ماہ جمادی الاول |
| ۳-۱۵ | ۱-۲۰ | ۱۰-۲۰ | ۱-۱۵ | ۱۰-۱۵ |
| جمادی الآخر | ماہ رجب | ماہ شعبان | ماہ رمضان | ماہ شوال |
| ۱۰-۱۴ | ۱۳-۱۵ | ۶-۱۴ | ۲-۲۰ | ۱۰-۲۰ |
| | ماہ ذیقعد | ماہ ذوالحجہ | | |
| | ۲-۳ | ۶-۲۰ | | |

## (۱۱۱) قضائے حوائج کیلئے ختم قرآن کریم وطریق تلاوت

علما نے فرمایا ہے کہ قرآن شریف کا ختم کرنا واسطے کار براری کے

مجرب ہے اس میں کچھ شک نہیں ہے۔ لیکن اگر ترتیب سے پڑھے تو نہایت بہتر ہے۔ اجابت میں اسرع التاثیر ہوگا۔ یعنی دن جمعہ کے اول بقرہ سے آخر مائدہ تک پڑھے۔ سنیچر کو انعام سے آخر توبہ تک۔ اتوار کو یونس سے آخر مریم تک۔ پیر کو طٰہٰ سے آخر قصص تک۔ منگل کو عنکبوت سے سورۂ ص تک۔ بدھ کو زمر سے آخر سورۂ رحمٰن تک۔ جمعرات کو واقعہ سے آخر قرآن (والناس) تک۔ پھر وقت ختم کے سجدہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے۔ وہ پوری ہوگی۔ شاہ اہل اللہ قدس سرہٗ نے بھی چار باب میں اسی ترتیب کو اختیار کیا ہے اور کہا ہے تمام خواندن قرآن در ہفت روز بریں اسرع در اجابت است) میں کہتا ہوں کہ جتنے اعمال علم و ولایت نے واسطے دفع الآلام و آفات و امراض وغیرہ کے آیات کتاب اللہ سے نکالے ہیں۔ ان کے مجرب ہونے میں کوئی شک و شبہ کسی طرح نہیں ہے۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کو شفا اور رحمت فرمایا ہے۔ سو ہر جملہ اس کا واسطے بیماری دل و تن و ہر بلائے ظاہر و باطن کے شافی کافی صافی وافی ہے۔ لیکن اہل علم و ولایت نے یہ کیا ہے کہ مناسب ہر حال انسان کے ایک آیت یا چند آیات متنبہ کر کے طریقہ ان کے استعمال کتابت و شرباً یا تلاوت متبعین اوقات لیل و نہار بتایا ہے اس میں کسی قسم کا کوئی حرج اور نقصان نہیں ہے۔ کیونکہ مناسب حال کو ساتھ قول کے ایک علاقہ قوی ہوتا ہے۔ پھر جس شخص کو یہ اعمال اثر نہ کریں۔ تو یقین کر لیں کہ اس کا ایمان ضعیف ہے۔



## (۱۱۲) طریقہ ختم خواجگان نقشبندیہ رحمۃ اللہ علیہم

یہ ختم جس نیت و قصد سے پڑھا جاتا ہے۔ وہی مقصد حاصل ہوتا ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ پہلے ایک بار سورۂ فاتحہ پڑھے پھر سورۂ فاتحہ کو مع بسم اللہ سات بار پڑھے پھر درود سو دفعہ پھر الم نشرح مع بسم اللہ اناسی مرتبہ پھر سورہ اخلاص با بسم اللہ ہزار و یک مرتبہ پھر سورہ فاتحہ با بسم اللہ سات بار پھر درود شریف دو سو مرتبہ پھر فاتحہ پڑھ کر ثواب اس ختم کا ارواح حضرات کو جن کی طرف یہ ختم منسوب ہے پیش کرے۔ ان بزرگوں کے تعین نام میں اختلاف ہے پھر اللہ تعالیٰ سے حصول مدعا بہ وسیلہ ان لوگوں کے چاہے اور جب تک کام نہ ہو مداومت رکھے۔ اللہ تعالیٰ ہر مشکل کو آسان کرنے والا ہے۔ اس ختم کو خواہ ایک شخص تنہا پڑھے یا زیادہ لوگ پڑھیں لیکن رعایت حدود و تر کی اولیٰ ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ وتر ہے اور وتر کو دوست رکھتا ہے۔ خانقاہ شریف مظہری کا دستور یہ ہے کہ بعد فاتحہ آخر کی دعا بآواز بلند پڑھتے تھے اور کہتے تھے کہ ہم نے ثواب ان کلمات کا جو اس حلقہ میں پڑھے گئے ہیں۔ ارواح طیبات حضرات علیہ نقشبندیہ رضی اللہ عنہم کو پیش کیا اور اللہ تعالیٰ سے ہم امداد و اعانت بواسطہ ان حضرات کے چاہتے ہیں حضرت مجدد الف ثانی کے ختم میں معمول دعا اسی طور پر تھا۔

## (۱۱۳) ختم حضرت مجدد الف ثانی سرہندی

یہ ختم واسطے حصول جمیع مقاصد وحل مشکلات کے مجرب ہے۔ پہلے سو بار درود شریف پڑھے پھر پانچسو بار لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ۔ یاکم وبیش پھر سو بار درود شریف۔ اس ختم کو ہمیشہ پڑھتا رہے جہانتک کہ مطلب حاصل اور مشکل حل نہ ہو۔ مرزا صاحب قدس سرہٗ نے قاضی ثناء اللہ مرحوم کو لکھا تھا کہ ختم خواجگان وختم مجدد رحمۃ اللہ علیہم ہر دن بعد حلقہ صبح لازم کرلو۔

## (۱۱۴) ختم قادریہ

اس کو مشائخ نے واسطے بر آمد ہر مہم کے مجرب سمجھا ہے۔ عروج ماہ میں پنجشنبہ سے شروع کرکے تین دن تک بسم اللہ معہ فاتحہ وکلمہ تمجید و درود وسورہ اخلاص ہر ایک کو اکیسو گیارہ بار۔ پھر شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر ثواب اور اس کے روح پُر فتوح آنحضرت ومشائخ طریقت کو دے کر تقسیم کرے۔

## (۱۱۵) دیگر ختم قادریہ

پہلے دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۂ اخلاص گیارہ بار بعد سلام کے یہ درود ایک سو گیارہ بار پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ



مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ ط پھر شیرینی پر فاتحہ شیخ صلی رضی اللہ عنہ پڑھ کر تقسیم کرے۔

## (۱۱۶) ختم لِاِیْلٰفِ

اس کا بہ نیت رفع شر گیارہ بار یا ایک سو ایک بار پڑھنا اور اول وآخر پانچ بار درود شریف پڑھنا بعد نماز فجر کے مجرب ہے۔

## (۱۱۷) عمل برائے کشف ارواح

مشائخ قادریہ نے یہ کہا ہے جو طریقہ واسطے کشف ارواح کے ہمارا مجرب ہے، وہ یہ ہے کہ ہمراہ خلوت ولباس پاک وغسل وخوشبو کے مصلے پر بیٹھ کر داہنی طرف سبوح کی ضرب لگائے اور بائیں طرف قدوس کی اور آسمان میں رب الملٰئکۃ کی دل میں ذی الروح کی انتہیٰ۔

## (۱۱۸) عمل برائے حصول امر مشکل

امور مہمہ مشکلہ کے حاصل کرنے کے واسطے شروط مذکورہ کے ساتھ یہ طریقہ ہے کہ تہجد کی نماز پڑھے۔ جس قدر اس کے مقدور ہو۔ پھر داہنی طرف یَا حَیُّ کی ضرب لگائے اور بائیں طرف یَا وَھَّابُ کی اسی طرح ہزار بار کرے۔

## (۱۱۹) عمل برائے انشراح خاطر و دفع بلا

بلاؤں کے دور کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اللہ کی ضرب دل میں لگائے اور لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوْ کی اس طرح ضرب لگائے جس طرح نفی اثبات میں بیان کیا گیا ہے۔ اور الحیّ کی ضرب داہنی طرف اور القیوم کی ضرب بائیں طرف لگائے۔

## (۱۲۰) عمل برائے شفا مرض وغیرہ

جب اللہ سے دعا کرنے کا ارادہ کرے بیمار کی شفا کا یا دفع گرسنگی یا کشائش رزق کا یا مغلوبی دشمن کا تو اسم الٰہی کا موافق اپنی حاجت کے اسماء حسنیٰ میں سے لیکر اس نام کو دو ضرب یا چار ضرب کے ساتھ ذکر کرے مثلاً یوں کہے۔ یا شافی او یا صمد او یا رزاق او یا مدل الی غیر ذالک۔

## (۱۲۱) عمل برائے صدق و رزق وغیرہ

جو شخص چاہے کہ مجھے صدق فی القول کی عادت پڑے وہ قراۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ پر مداومت کرے اور اگر چاہے کہ رزق مثل باراں کے برسے تو قراۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پر مداومت کرے اور اگر شر دم سے سلامت رہنا چاہے تو قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ



ہمیشہ پڑھا کرے اور اگر جلب خیر و برکت کا خواہاں ہو تو اس کی مداومت کرے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط الملک الحق المبین ھو نعم المولیٰ ونعم النصیر اور سورہ واقعہ و سورہ یٰسین پڑھا کرے۔ رزق مثل باراں کے پائے گا۔ اور اگر یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ ہر مہم سے کشادگی اور ہر ضیق سے مخرج اور رزق بے گمان دے تو استغفار کو لازم پکڑے اور اگر یہ چاہے کہ خوف و فزع سے امن میں رہے تو یوں کہے۔ اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ ومن شر عبادہ ومن ھمزات الشیاطین ان یحضرون ط

## (۱۲۲) عمل برائے تجارت

سورہ شعراء کو لکھ کر موضع تجارت میں لٹکا دے بیع و شراء بکثرت ہونے لگے گی۔

## (۱۲۳) عمل برائے عدم بھوک پیاس

قراۃ سورہ لایلف واسطے اس کام کے مجرب ہے۔

## (۱۲۴) عمل برائے امن مکان

سورہ فیل کو ایک ظرف خام گلی قدیم میں لکھ کر اندر گھر وغیرہ کے دفن کر دے وہ موضع مامون رہے گا جب تک کہ [illegible] میں

باقی ہے۔

## (۱۲۵) عمل برائے دفع دشمن

نماز فجر میں اَلَمۡ نَشۡرَحۡ رکعت اولیٰ میں اور سورہ فیل رکعت ثانیہ میں پڑھنے سے دشمن کا منہ اس کی طرف سے پھر جائے گا اور کوئی راستہ اس کو اس کی طرف نہ ملے گا۔

## (۱۲۶) ختم سورہ انعام

برکت اس سورۂ جلیل کی ظاہر ہے فضیلت اس کی نصر علی الاعداء و ہلاک اعداء میں مشہور ہے۔ کثرت سے سورۂ کو پڑھے اور درمیان ہر دو اسم جلالہٗ کے دعا مانگے۔ پھر بعد فراغ کے دعا کرے اور بعض لوگ اس کو واسطے شفاء مریض کے اکتالیس بار ترکیب خاص کے ساتھ پڑھتے ہیں سنوسی نے کہا ہے کہ واسطے وجع مفاصل و سائر امراض کے اس سورہ کو لکھ کر پی لے اور بدن پر ملے تخفیف ہو جائے گی۔

## (۱۲۷) عمل برائے نجات از نار

صوفیا نے کہا ہے کہ جو کوئی کلمہ طیبہ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کو ستر ہزار بار پڑھیگا وہ آگ دوزخ سے آزاد ہو جائے گا۔ اس نے اپنی جان کو گو نار سے خرید لیا۔ میں بھی یہی کہتا ہوں کہ جو اس کلمہ کا ہو کر مرجاتا ہے یا کلمہ آخر



کلام اُس کا ہوتا ہے تو وہ بموجب حدیث صحیح مسلم داخل جنت ہوگا۔

## (۱۲۸) قضائے حاجات کا عمل

صلوٰۃ کن فیکون یعنی قضائے حاجات کا عمل یہ نماز چونکہ مطلب باری اور حاجت روائی کے لئے سریع التاثیر ہے۔ اس لئے اس کو صلوٰۃ کن فیکون کہتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس کسی کو سخت حاجت پیش آئے اسکو چاہیے چہارشنبہ پنجشنبہ اور جمعہ کی راتوں میں ہر شب دو رکعتیں ادا کرے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ ایکبار اور سورہ قل ھو اللہ ایک بار پڑھے۔ اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ سو بار اور سورہ قل ھو اللہ ایک بار پڑھے۔ پھر سو بار یوں کہے۔ اے آسان کنندہ دشواریہا دوائے روشن کنند باریکیائے پھر سو بار استغفار کرے اور سو بار درود شریف پڑھے۔ جب تیسری شب عمل مذکورہ سے فارغ ہو جائے تو برہنہ سر ہو کر اپنی آستین کو گلے میں ڈال کر بحضور قلب تفرع وزاری سے حاجت براری کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا مستجاب ہو کر اسکی حاجت پوری ہو جائے گی۔

## (۱۲۹) مراد حاصل کرنے کا عمل

جو شخص اپنی کوئی دلی مراد حاصل کرنا چاہے۔ اس کو چاہیئے کہ نماز عشا ادا کرنے کے بعد روزانہ چار رکعت نماز اور پڑھے جس کی پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیتہ الکرسی تین بار اور باقی تینوں رکعتوں میں سورہ فاتحہ کے بعد

سورہ اخلاص، سورہ فلق اور سورہ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھے اور سلام کے بعد دعا مانگے اور اپنی دلی مراد چاہے، حق تعالیٰ پوری کرے گا۔

## (۱۳۰) رفع حاجت کا عمل

جس شخص کو کوئی شدید حاجت پیش آئے۔ اس کو چاہیئے کہ میں باری تعالیٰ کے آگے سر بسجود ہو جائے اور اپنی دونوں انگشتاں شہادت آسمان کی طرف اٹھا کر چالیس مرتبہ آیت کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھ کر جو حاجت پوری ہو جاوے گی۔

## (۱۳۱) مہم انجام پانے کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی امیر یا حاکم کے پاس کوئی حاجت ہو اور اس کی خواہش ہو کہ میرا کام بخوبی انجام پا جائے تو اس کو چاہیئے کہ سورہ یٰسین پینتیس ۳۵ بار پڑھ کر اس حاکم یا امیر اس کی تعظیم کرے گا۔ اور اس کا کام خواہ کیسا ہی ہو پورا کرے گا۔

## (۱۳۲) بخار دائمی دور ہو

جس شخص کا پیچھا بخار نہ چھوڑتا ہو اس کو چاہیئے کہ ہر روز نماز عصر کے بعد سورہ مجادلہ تین بار پڑھا کرے انشاءاللہ چند یوم اس پر مداومت کرنے سے مریض بخار سے نجات حاصل کرے گا۔



## (۱۳۳) طریق استخارہ

اگر کسی شخص کو استخارہ کرنا مطلوب ہو تو اس کے لئے ضروری ہے۔ کہ وضو کر کے پاک کپڑے پہن کر قبلہ رو داہنی کروٹ لیٹے اور سورۃ والشمس سات مرتبہ، سورہ واللیل سات مرتبہ اور سورہ اخلاص سات مرتبہ پڑھے پھر یوں کہے کہ مولا مجھ پر فلاں فلاں حال انکشاف کر دے۔ پھر سو جائے اسی طرح روزانہ کرتا رہے انشاءاللہ سات یوم کے اندر مطلب حاصل ہو گا۔ اور یہ استخارہ ہزارہا مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے۔

## (۱۳۴) حفظ مال واولاد کا عمل

جو شخص آیۃ الکرسی کو اپنے مال یا اپنی اولاد پر دم کرے گا یا لکھ کر لٹکائے گا۔ تو شیطانی تصرف سے اس کی اولاد اور اس کا مال محفوظ رہے گا۔

## (۱۳۵) آسانی مشقت و افزونی طاقت کا عمل

اگر کسی کو کام کی زیادتی کی وجہ سے مشقت معلوم ہو تو اس کو چاہیئے۔ سبحان اللہ ۳۳ بار الحمدللہ ۳۳ بار اور اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ مشقت آسان ہو جائے گی اور قوت بھی زیادہ ہو گی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صاحبزادی حضرت فاطمۃ الزہرا نے چکی پیسنے کی مشقت کی۔ حضور سے شکایت کی اور خادم مانگا تو حضور

نے یہی تسبیحات اپنی صاحبزادی کو سکھائیں اور فرمایا کہ یہ تسبیحات خادم سے بہتر ہیں۔ ان سے دنیا کی مشقت سہل ہو جائے گی۔

## (۱۳۶) مصیبت دور کرنے کا عمل

اگر کسی کو بلا یا خوفناک مصیبت کا اندیشہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ کلمات ذیل بکثرت پڑھے۔ انشاء اللہ بلا یا مصیبت ٹل جائے گی۔ کلمات یہ ہیں۔
حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ عَلَی اللّٰہِ تَوَکَّلْنَا۔

## (۱۳۷) عمل کشائش رزق

جو شخص بکثرت استغفار پڑھے گا۔ یعنی اپنے اوپر لازم کرے گا تو اللہ تعالےٰ اس کی ہر تنگی کو دور اور اس کے ہر غم کو خوشی سے بدل دے گا۔ اور اس جگہ سے اس کو رزق پہنچائے گا۔ جہاں سے اس کو گمان بھی نہ ہوگا۔

## (۱۳۸) عمل حفاظت غلہ

جس جگہ غلہ کا ذخیرہ ہو اگر وہاں سورۂ والتین پڑھ کر دم کی جائے یا لکھ کر ذخیرہ میں رکھی جائے تو غلہ میں برکت ہوتی ہے اور ضرر رساں جانوروں سے غلہ محفوظ رہتا ہے۔

## (۱۳۹) عمل برائے مار گزید

جب کسی کو سانپ کاٹے تو اس کے لئے ایک پرچہ پر نو مرتبہ حرف



س لکھیں۔ اور اس کے ساتھ یہ آیت لکھیں سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پھر اس پرچہ کو پانی سے دھو کر مار گزیدہ کو پلائیں۔ تو باذن اللہ تعالےٰ وہ اچھا ہو جائے گا۔

## (۱۴۰) عمل برائے ہر مرض

یہ عمل ہر مرض سے شفا حاصل کرنے کے لئے بے حد مجرب ثابت ہوا ہے۔ وہ یہ کہ ایک دیندار متشرع اور متقی آدمی مریض کے سرہانے بیٹھ کر باوضو دونوں ہاتھ اٹھا کر ایک سو چھبیس ۱۲۶ بار السلام بلند آواز سے کہے اور مریض بھی سن لے۔ انشاء اللہ تعالےٰ مریض کو صحت ہو جائے گی۔

## (۱۴۱) عمل برائے حصول اولاد

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اس کو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد ذیل کی آیت تین مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ جلد ہی صاحب اولاد ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ۔

## (۱۴۲) عملیات سورۂ یٰسین شریف

جملہ مہمات دینی و دنیوی کے لئے سورۂ یٰسین سات بار یا چالیس ۴۰ بار پڑھنی چاہیئے۔ وسعت رزق اور ہلاکی دشمن کے لئے نماز صبح کے بعد چالیس ۴۰ دن تک گیارہ گیارہ دفعہ سورۂ یٰسین پڑھ کر آنحضرت صلعم نے

فرمایا ہے کہ ہر چیز کا دل ہوتا ہے۔ پس قرآن مجید کا دل سورہ یٰسین ہے ایک دفعہ سورہ یٰسین پڑھنے سے بائیس قرآن پاک کا ثواب ملتا ہے۔ اس کی تلاوت سے رضائے الٰہی حاصل ہوتی ہے اور پڑھنے والے کی مغفرت کی جاتی ہے اور جب یہ سورہ شریف ایسے آدمی کے پاس پڑھی جائے جو قریب المرگ ہو تو اس کے ہر حرف کے بدلے میں دس دس فرشتے نازل ہو کر اس کے سامنے صف بصف کھڑے ہو جاتے ہیں اور اُس کے لئے استغفار کرتے ہیں اور غسل کے وقت موجود رہتے ہیں اور جنازہ کے ساتھ جاتے ہیں اور نماز پڑھتے ہیں۔ اور دفن کرتے ہیں اور سکرات کے وقت رضوان اسکے لئے بہشت سے شربت لاکر پلاتا ہے۔ اگر بانجھ عورت پڑھا کرے تو اولاد نرینہ پیدا ہو۔ محتاج پڑھے تو غنی ہو جائے۔ مسحور پر دم کر دو تو جادو اس کا دوُر ہو۔ آسیب زدہ پر دم کرنے سے آسیب دور ہو یٰسین وَالْقُرْآنِ الْحَکِیْمِ ط لکھ کر جو کوئی اپنے پاس رکھے گا ہر دلعزیز ہو گا۔ اور اس کے مال میں برکت ہو گی۔ دشمن اس کا سرنگوں ہو جائے گا اور سب مشکلیں آسان ہوں گی۔ مریض کے گلے میں ڈالے تو شفا پائے حاکم جابر کے ڈر سے محفوظ رہے گا فقر و فاقہ میں مبتلا نہ ہوگا۔ بے قصور قیدی کے گلے میں ڈالنے سے رہائی ہو غم والم سے نجات دے گا یٰسین یٰسین یٰسین لکھ کر صبح نہار منہ گھول کر پینے سے حافظہ زیادہ ہو جاتا ہے۔ اور قلب خیانت سے پاک اور باطن نورِ معرفت سے روشن ہو جائے گا۔ اس کے لکھنے والے کو بھی دنیا اور آخرت کی خبر حاصل ہوتی ہے۔ بیمار کے پاس پڑھی جائے تو اُسے شفا ہوتی



ہے۔ سننے والے کو ہزار اشرفیاں خیرات کرنے کا ثواب ملتا ہے۔ اگر قبرستان میں پڑھی جائے تو چالیس دن تک وہاں کے مُردوں پر عذاب نہیں ہوتا۔ اور جتنے مُردے وہاں دفن ہوں ان کی تعداد کے برابر پڑھنے والے کو ثواب ملتا ہے۔ اگر اس سورہ کو پڑھ کر سو رہا کرے۔ رات بھر ہزار فرشتے اس کی حفاظت کریں۔ شر شیطان اور ہر بلا سے بچا رہے۔

کہتے ہیں کہ اسم اعظم اِسی سورت میں ہے جس مطلب کے لئے پڑھی جائے گی وہ حاصل ہو جائے گا۔ ناکتخدا مرد یا عورت پڑھے عقد ہو۔ درد زہ کے لئے پڑھو وضع حمل بآسانی ہو۔ ہر شب کو اس کا پڑھنے والا جب مرے گا۔ شہادت کا مرتبہ پائے گا۔ سات بار یٰسین پڑھ کر والدین کو بخشے تو ماں باپ کی زیارت ہو۔ ایک رکابی پر زعفران سے سورہ یٰسین لکھ کر چالیس دن تک پینے سے دل کی سختی رفع ہوتی ہے۔

## (۱۴۳) عملیات سورۂ فتح شریف

نماز ظہر کے بعد اعداء پر نصرت پانے کے لئے اکتالیس بار یہ سورۃ پڑھنا نہایت ہی اثر رکھتا ہے۔ صلح حدیبیہ سے جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واپس ہوئے تو اثنا راہ میں ایک رات کو یہ سورۃ مجھ پر نازل ہوئی ہے۔ آپ نے صحابہ سے فرمایا کہ آج رات ایک ایسی سورۃ مجھ پر نازل ہوئی ہے۔ جسے میں تمام دنیا سے دوست رکھتا ہوں پھر آپؐ نے صحابہ کو مبارکباد دی۔ اور صحابہؓ نے آپ کو اس سورت

کو پڑھنے والے کو ایسا ثواب ملتا ہے۔ گویا فتح مکہ کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھا اور اُسی حال میں شہید ہوا۔ رمضان کا چاند دیکھ کر تین بار چاند کے سامنے کھڑا ہو کر اس سورۃ کو پڑھے۔ سال بھر امن چین سے رہے۔ قیامت کے دن اس سورۃ کا پڑھنے والا ان لوگوں درجہ میں شامل ہو گا۔ جنہوں نے بیت الرضوان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ اس سورۃ کو ہمیشہ پڑھنے والا فراخ روزی ہو گا۔ اور برباد ہونے سے محفوظ رہے گا اگر عورت اس کو دھو کر پیئے دودھ اس کا زیادہ ہو ماہ رمضان ہر شب کو نماز سنت میں اس کو پڑھنا سال آئندہ تک بلاؤں سے امین رکھتا ہے۔

## (۱۴۴) عملیات سورہ رحمان

جناب علی مرتضیٰؑ نے آنحضرت سے روایت کی ہے کہ سورہ رحمان قرآن کی عروس ہے اور اس سورۃ کا پڑھنا ایسا ہے گویا پڑھنے والے نے خدا کی تمام نعمتوں اور احسانوں کا شکریہ تہ دل سے ادا کیا۔ گیارہ دفعہ پڑھنے سے سب مقاصد دلی حاصل ہوتے ہیں۔ طحال والے کو لکھ کر پلائی جائے تو تلی دور ہو۔ اگر لکھ کر پانی سے دھو کر گھر کی دیواروں پر چھڑک دی جائے تو موذی جانور بھاگ جائیں۔ قیامت کے دن اس سورۃ کے پڑھنے والوں کا چہرہ منور مثل چودھویں کے چاند کے ہو جائے گا اور خدا انہیں بہشت میں داخل کرے گا اور ہر شخص کے



حق میں ان کی شفاعت قبول ہو گا۔

## (۱۴۵) عملیات سورۃ واقعہ

نماز عصر کے بعد یا رات کو سورہ واقعہ چالیس دفعہ پڑھنے سے فقرہ فاقہ دُور ہو جاتا ہے آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ تم اس کو پڑھو اپنی اولاد اور عورتوں کو سکھاؤ بے شک یہ سورۃ سورۃ الغنا ہے جو کوئی خبر اولین اور آخرین اور اہل جنت اور اہل نار اور اہل دنیا اور اہل آخرت کی جاننا چاہیئے وہ اس سورۃ کو پڑھے بعض صالحین کا قول ہے کہ حصول غنا کے لئے جمعہ سے متواتر سات روز بعد ہر فریضہ کے پچیس دفعہ اس سورۃ کو پڑھے۔ پھر جب جمعرات آوے مغرب کی نماز کے بعد پچیس دفعہ پڑھے۔ پھر عشا کی نماز کے بعد پچیس بار پڑھے۔ اسکے بعد آنحضرت پر درود بھیجے اور اس کے بعد صبح ایک بار اور شام کو ایک بار نماز کے بعد پڑھا کرے۔ مطلب دلی بر آوے گا۔ تمام مرادیں بر آنے کے آنے بدھ کو عصر کے وقت غسل کر کے اول وقت دو زانو بیٹھ کر سورۃ واقعہ ایکبار پڑھے اور دوسرے دن دو بار اور تیسرے دن تین بار اسی طرح روز ایکبار پڑھتا جائے۔ یہاں تک کہ چلہ پورا ہو جائے اور چالیسویں دن چالیس بار پڑھی جائے۔ مگر شرط یہ ہے کہ مغرب سے پہلے ختم ہو جایا کرے۔ اگر نہ ہو سکے تو عصر سے پہلے شروع کر دیا کرے۔ جب نماز کا وقت آ جائے تو عصر کی نماز پڑھ کر پھر شروع کر دے اور قبل پڑھنے کے غسل روز

کریا کرے۔ قبر پر پڑھنے سے مردے کے عذاب میں تخفیف ہوتی ہے۔

## (۱۴۶) عملیات سورۃ ملک

ہر روز سات بار مغرب کے بعد پڑھنا تمام بلاؤں سے محفوظ رکھتا ہے اور نماز عشا کے بعد ایک بار پڑھنے سے آدمی عذاب قبر سے امین رہتا ہے۔ آنحضرت نے فرمایا ہے کہ میں چاہتا ہوں کہ سورۃ میری امت کے ہر آدمی کے دل میں ہو۔ ابن عباس نے ایک دن اپنے کسی دوست سے کہا کہ میں تم کو تحفہ کے طور پر ایسی حدیث دیتا ہوں جس سے تمہارا دل خوش ہو جائے۔ وہ یہ ہے کہ سورۃ الملک پڑھا کرو اپنے گھر والوں اور اولاد کو سکھاؤ۔ یہ سورۃ نجات دینے والی اور مجادلہ کرنے والی ہے۔ قیامت کے دن خداوند تعالٰے درگاہ میں اپنے پڑھنے والے کے واسطے کہے گی کہ اسے عذاب نار سے نجات دو۔ اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھنے سے تمام مشکلات حل ہو جاتی ہیں اور سب حاجتیں بر آتی ہیں اس کے پڑھنے والے کو اتنا ثواب ملتا ہے۔ گویا شب قدر میں رات بھر جاگتا رہا اور عبادت کی۔ منکر نکیر کی پوچھ گچھ سے آدمی کو خوف نہیں رہتا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب تک سورہ (الم) سجدہ اور سورۃ ملک نہ پڑھ لیتے تھے۔ سوتے نہیں تھے۔

---



## (۱۴۷) عملیات سورۃ مزمل شریف

آنحضرت نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس سورۃ کو پڑھے گا اللہ تعالٰے دنیا و آخرت میں اُسے خوش رکھے گا۔ اور افلاس اس کا دور ہو جائیگا۔ اس سورۃ کو روز پڑھنے والا آنحضرت کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے اور جس مشکل کے لئے پڑھے وہ آسان ہو اگر زن و شوہر روزہ رکھیں اور شام کے وقت اکیس ۲۱ بار سورہ مزمل پانی پر دم کر کے اس پانی سے روزہ افطار کریں تو بیٹا ہو۔ سات دن تک نو نو بار چھالیہ پر دم کر کے بانجھ کے گلے میں ڈالنے سے حمل قرار پائے۔ نماز جمعہ کے بعد دو رکعت پڑھ کر سلام پھیرے اور سجدہ میں جا کر اکیس ۲۱ دفعہ سورہ مزمل شریف پڑھے۔ تو لڑکی کا نصیب کھلے۔ سات تار کچے سوت کے لے کر گیارہ دفعہ سورۃ مزمل پڑھے اور ہر دفعہ گرہ لگا کر اس پر دم کرتا جائے۔ جس عورت کی کمر میں وہ باندھ دیا جائے گا۔ اس کا کچا حمل نہ گرے گا۔ سات دفعہ اس سورۃ کو پڑھ کر چھالیہ پر دم کرو اور اُس لڑکے کے گلے میں ڈالدو تو وہ بچہ صحیح و سالم رہے گا۔

## (۱۴۸) عملیات سورہ نبا۔

اس سورۃ کو نماز عشا کے بعد تین بار آنکھوں کی روشنی کے لئے اور پانچ دفعہ افزائی علم و ذہن کے لئے پڑھنا چاہیئے۔ آنحضرت صلی اللہ

علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اس کے پڑھنے والے کو قیامت کے دن نہایت سرد شربت ملا کرے گا۔ جو شخص سورہ نبا پڑھا کرے اسی سال میں زیارت بیت اللہ ہو اور قیامت میں خوشگوار سرد پانی خدا کے حکم سے اسے ملے اور بازو پر باندھ لینے سے طاقت زیادہ ہو اس کے پڑھنے والا روز قیامت کی گرمی سے بچا رہے سیلان خون والا یا نکسیر پھوٹنے والا سات بار شیرہ انگور پر پھونک کر پی جائے یا پیشانی پر لکھے تو خون بند ہو جائے۔ عصر کی نماز کے بعد پانچ دفعہ پڑھنے سے خدا کی محبت زیادہ ہوتی ہے سفر میں پڑھے سب آفتوں سے محفوظ رہے۔

## (۱۴۹) فالنامہ عجیب

یہ فالنامہ تمام فالناموں سے معتبر اور مستند ہے۔ یہ فالنامہ قرآن شریف کا ہے۔ ترکیب یوں ہے کہ اگر کسی معاملے کے متعلق نیکی یا بدی کا حال معلوم کرنا مطلوب ہو تو بصدق دل اور طہارت قلب و زبان اور جسم کے ساتھ باوضو ہو کر پہلے درگاہ الٰہی میں توبہ استغفار کرے پھر اپنی خاکساری اور کم علمی کا اظہار کر کے پانچ بار درود شریف پڑھے پھر معہ بسم اللہ سورہ فاتحہ ایکبار سورہ اخلاص تین بار اور یہ دعا ایک بار پڑھ کر پانچ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَوَکَّلْتُ عَلَیْکَ وَتَفَاءَلْتُ بِکِتَابِکَ فَاَرِنِیْ مَاھُوَ الْمَکْنُوْنُ فِیْ سِرِّکَ الْمَکْنُوْنِ فِیْ غَیْبِکَ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ



الْحَقَّ اَنْزِلْ عَلَی الْحَقِّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ نِ الْحَقِّ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اس کے بعد پانچ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی نیت کا دل میں دھیان کر کے تین مرتبہ کہے۔ سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ ط اس کے بعد اگر دن کا پہلا حصہ گزر رہا ہے تو پہلے دس سیپاروں میں سے کسی جگہ سے قرآن کریم کھولیں۔ اگر دن کا درمیانی حصہ گزر رہا ہے۔ تو درمیانی دس سیپاروں میں سے کھولیں اگر دن کا آخری حصہ گزر رہا ہے تو آخری دس سیپاروں میں سے کسی جگہ سے قرآن حکیم کھولیں۔ اسی طرح رات کو بھی تین حصوں میں تقسیم کر کے جس حصے میں فال دیکھو۔ قرآن کریم کھولو اور بائیں طرف سے سات ورق گن کر پلٹ دیں۔ ساتویں ورق کی پہلی چھ سطریں چھوڑ کر ساتویں سطر کے حرف اول کو دیکھے۔ جو حرف سب سے پہلے ہو اس کو مندرجہ ذیل تفصیل میں ڈھونڈیں۔ انشاء اللہ جواب باصواب ملیگا۔ اس کے مطابق عمل کریں۔ انشاء اللہ فلاح کا منہ دیکھیں گے۔ جوابات یہ ہیں۔

الف:۔ اگر پہلا حرف الف ہے تو فال یہ ہے۔ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ ط ہر طرح سے مبارک اور نیک فال ہے۔ مدعا پورا ہوگا۔ جو کام کرنا چاہتے ہو کرو۔ کامیابی یقینی ہے۔ سب کام درست ہیں مقصد میں کامیابی کی دلیل ہے۔

ب۔ اگر پہلا حرف ب ہے تو فال بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ جو کہ شادمانی وخوشخبری کی ہے۔ یہ فال دلالت کرتی ہے مقصد کی کامیابی پر۔

ت۔ اگر حرف ت برآمد ہوگا تو فال تَبَارَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰی

كُلَّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ - سمجھو یہ اس امر پر دلالت ہے کہ صاحب فال کسی خطرے یا مصیبت میں مبتلا ہونے والا تھا۔ مگر اللہ تعالٰے نے اس پر رحم کر دیا۔ یا کر دیا جائے گا۔ حسب توفیق خیرات کر دو۔ کل غم دور ہو جائینگے اور شادکامی نصیب ہو گی۔

ث - اگر حرف ث برآمد ہو تو دلیل ہے - ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّاِسْتَبْرَقٌ وَّحُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا۔ کامیابی اور خیر و برکت کی نشانی ہے۔ مطلب حسب دل خواہ پورا ہو گا۔

ج - اگر جیم ج کا حرف برآمد ہو تو جَزٰهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا اسے تعلق ہے۔ چند روز تک صبر و توقف ضروری ہے۔ صدقہ دے دعا اور نماز میں مشغول ہو۔ انشاءاللہ انجام اچھا ہو گا۔ انشاءاللہ تعالٰے۔

ح - اگر ح کا حرف پہلے ہو گا تو حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۔ بشارت ہے صاحبِ فال کو ہر قسم کی فلاح اور بہبودی اور کامرانی کی۔

خ - اگر حرف خ برآمد ہو گا۔ تو خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ اسے صاحب فال جو ارادہ تو رکھتا ہے۔ پورا نہیں ہو گا۔ اس کام سے باز رہنا تمہارے حق میں مفید نہیں ہے۔ اگر علیحدہ رہے گا اور اپنا بھید کسی سے نہ کہے گا۔ تو اللہ تعالٰے رحم کرے گا۔



د - اگر حرف دال (د) برآمد ہو گا تو دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۔ فال ہے جو ہر قسم کی بشارت اور کامرانی کی دلیل ہے۔

ذ - حرف ذال کا برآمد ہونا دلیل ہے ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۔ اے صاحب فال نحوست اور ادبار کے دن گزر گئے۔ اب شادمانی و کامرانی کا زمانہ ہے۔ انشاءاللہ اپنی مراد کو پہنچے گا۔

ر - حرف ر کی فال آیت کریمہ رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا ۔ الخ سے تعلق رکھتی ہے۔ جو دلالت کرتی ہے کہ صاحب فال اپنے نفس پر ظلم کر رہا ہے۔ لازم ہے کہ سب کام اور مقاصد خدا کے سپرد کر دیئے جائیں۔ تاکہ تکلیف سے دوچار نہ ہونا پڑے۔ صدقہ بھی کرنا ضروری ہے۔ کیونکہ صدقہ کرنے سے مصیبتیں دور ہو جاتی ہیں۔

ز - زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ کی آیت سے یہ تعلق ہے صاحب فال کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس ارادہ سے باز آ جائے گناہوں سے توبہ کرے۔ صدقہ دے۔ اور ظلم کرنا چھوڑ دے تاکہ اللہ تعالٰے تجھ پر رحم کرے۔

س - سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ۔ بشارت ہے۔ ہر طرح کی کامیابی اور شادمانی کی۔ سب مطلب پورے ہونگے۔

ش - شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ سے اس فال کا علاقہ ہے جو ہر طرح کی کامیابی کی دلیل ہے۔ مراد پوری ہو گی۔

ص - صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّکْرِ سے اس فال کا تعلق ہے جو بہت
مبارک ہے ۔ دل کے تمام مطالب پورے ہونگے خدا پر بھروسہ
کرکے تدبیر کرتے رہو ۔

ض - ضَرَبَ لَنَا مَثَلاً وَّ نَسِیَ خَلْقَهٗ صاحب فال یہ فال درمیانہ حکم
رکھتی ہے ۔ عہد کا پورا کرنا تیرے لئے لازم ہے ۔ اگر اس نیت میں
ذرا صبر سے کام لے گا ۔ تو کامیابی کی امید پختہ ہو سکتی ہے ۔ صدقہ
مستحق لوگوں کو تقسیم کرو ۔ تاکہ تکلیف کا خاتمہ ہو ۔

ط - اگر حرف ط کا نکلے تو طٰهٰ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓی ۔
فال سمجھو جس کی دلالت بلندی بخت اور بشارت پر ہے ۔ امید پوری
ہو گی ، شاد کامی کا منہ دیکھنا نصیب ہو گا ۔

ظ - ظَهَرَ الْفَسَادُ فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۔ صاحب فال بہتر ہے کہ اس ارادے
کو ترک کر دو ۔ ورنہ صبر کرو ۔ اگر صبر نہ کرو گے تو نہایت تکلیف ہو گی
ابھی ستارہ نحوست میں ہے اور وقت قریب ہے جب خاک میں
ہاتھ ڈالے گا خاک اکسیر بن جائے گی ۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۔

ع - عَبَسَ وَتَوَلّٰٓی ۔ اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰی ۔ دلیل ہے اس امر کی کہ صاحب
فال کو برے کاموں سے بچنا چاہیئے اور خدا پر توکل رکھنا چاہیئے ۔
ورنہ نتیجہ اچھا نہ ہو گا ۔ صدقہ دے کہ بہتری کی صورت پیدا ہو ۔
ساتھ ظلم و ستم سے بھی باز رہ ۔ ورنہ کام خراب ہو جائے گا ۔

غ - غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ ۔ نہایت مبارک فال ہے ۔



خوشخبری سنے گا ۔ مقاصد میں کامیابی ہو گی ۔ دل خوش ہو جائے گا ۔

ف - فَوَقٰهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِکَ الْیَوْمِ وَلَقّٰهُمْ ۔ فال درمیانی ہے
صبر ضروری ہے ۔ اس نیت سے باز رہنا اچھا ہے جلد بازی اچھی نہیں
ورنہ کام خراب ہو جائے گا ۔ صدقہ دینا ضروری ہے تاکہ کامرانی کا منہ
دیکھنا نصیب ہو ۔ گناہوں سے توبہ کر ۔

ق - اس حرف کا تعلق قٓ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ سے ہے جو بہت مبارک
فال ہے کامیابی ہو گی کسی کے ملنے کی خوشی پہنچے گی ۔ کسی بزرگ سے
کچھ ملے گا ۔ دشمن زیر رہیں گے ۔

ک - کَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ مَّا کَانُوْا یَکْسِبُوْنَ سے اس فال
کا تعلق ہے جو کامیابی اور خوشی کی دلیل ہے پریشانی دور کر دو اور
برکت کے امیدوار رہو ۔

ل - لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا ۔ چند روز صبر ضروری ہے ۔ صدقہ بھی
لازم ہے کیونکہ دشمن درپے آزار ہے سستی واجب نہیں سفر سے پرہیز
کرو ۔ نماز بھی ادا کرو ۔ تاکہ بگڑے کام درست ہوں ۔

م - مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ ۔ نہایت مبارک اور
بابرکت فال ہے ۔ ہر طرح کی کامیابی اور فائدہ ہی فائدہ ہے دشمن
مقہور اور امید پوری ہو گی ۔

ن - نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ ہر طرح کی کامیابی ، بشارت کی دلیل ہے
امید پوری ہو گی ۔ خدا کا مزید شکریہ ادا کرو ۔

و - اس حرف کا تعلق آیت کریمہ وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا الْوَعْدُ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ سے ہے اور اس امر کی دلیل ہے کہ کام پورا نہیں ہوگا۔ چند دن تک اور صبر کرو۔ ابھی بخت گردش نحوست میں ہے۔ صدقہ دے۔ انشاء اللہ چند دنوں کے بعد دن پھر جائینگے۔ اور پھر ہر کام میں کامیابی ہوگی۔

ھ - هَٰذِهِ جَهَنَّمُ الَّتِي كُنْتُمْ تُوعَدُونَ سے اس حرف کا تعلق ہے۔ جو درمیانی فال ہے صدقہ دے اطاعت میں مشغول رہ تاکہ دین و دنیا میں نجات نصیب ہو موجودہ نیت سے باز رہ۔ وہ وقت آنے والا ہے۔ جب تیری قسمت سدھر جائے گی۔ اور ہر کام میں کامیابی نصیب ہوگی۔ اس وقت صبر اور اطاعت لازم ہے۔

لا - لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ - سے اس حرف کا تعلق ہے جو بہت نیک اور بابرکت فال ہے۔ اللہ تعالٰے نے تمام غم والم سے تم کو نکال دیا ہے۔ خوش رہو اور کامیابی کا منہ دیکھتے جاؤ۔

ی - اس حرف کا تعلق يٰسٓ وَالْقُرْآنِ الْحَكِيمِ - سے ہے جو نہایت مبارک اور اچھا ہے۔ ہر قسم کی بلاؤں اور مصیبتوں سے نجات کا پروانہ سمجھو۔ کام حسب خواہ پورے ہونگے۔

---



## (۱۵۰) گائے بھینس بکری کے دودھ کے لئے

اگر کسی کی گائے یا بھینس یا بکری دودھ دیتے وقت خراب کرے یا دودھ کم دے تو اس آیت کو کسی ایسی چیز پر جو وہ کھائے دم کرکے اسے کھلائے۔ انشاء اللہ تعالٰے دودھ نہایت آرام سے دے گی۔ آیت کریمہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَ (البقرہ ما) وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط

## (۱۵۱) برائے درد پیٹ مویشی

اگر کسی پالتو جانور کے پیٹ میں درد ہو تو سورہ تَبَّتْ يَدَا سات بار پانی پر دم کرکے پلائے۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## (۱۵۲) برائے دوکانداری

اگر کسی کی دوکان پر گاہک کم آئیں تو اس تعویذ کو لکھ کر اور روئی میں لپیٹ کر بتی بنائے۔ اور چراغ میں تلوں کا تیل ڈال کر روانہ جلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خریدار آئیں گے کہ فرصت نہ ملے گی۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨٠١٦ | ٨٠٢٠ | ٨٠٢٧ | ٨٠٢٣ |
| ٨٠٢٨ | ٨٠٢٢ | ٨٠١٧ | ٨٠٢٩ |
| ٨٠٢١ | ٨٠٢٥ | ٨٠٢٤ | ٨٠١٨ |
| ٨٠٣١ | ٨٠١٩ | ٨٠٣٢ | ٨٠٢٦ |

## (۱۵۳) روزی از غیب

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالےٰ غیب سے اس کو روزی دیا کرے تو اس نقش کو لکھے۔ اور اس اسمار کو پڑھا کرے۔ پہلے اس کی زکواۃ اس طرح نکالے کہ سات روز تک روزانہ ہزار مرتبہ اس تعویذ کو لکھے اور رات کو ہزار بار اس اسمار کو پڑھے۔ سات دن رات کے بعد پندرہ تعویذ کو روزانہ لکھے اور پندرہ بار رات کو ان اسمار کو پڑھے انشاءاللہ تعالےٰ روزی از غیب حاصل ہو گی۔ اسمار یہ ہیں۔ اَتَیتُ هَیَالٍ بَتَیتُ هَیَالٍ۔ جَتَیتُ هَیَالٍ۔ اَثَیتُ هَیَالٍ هَتَیتُ هَیَالٍ۔ طَتَیتُ هَیَالٍ۔

نقش یہ ہے ۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ١ | ٦ |
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٤ | ٩ | ٢ |



## (۱۵۴) برائے ورم پستان

اگر کسی عورت کے پستانوں پر ورم ہو جائے جس کو پنجابی تھن تھلن کہتے ہیں تو سورہ اَلَم تَرَ کَیفَ بغیر بسم اللہ کے سات بار پڑھ کر اگر عورت کا دایاں پستان ورم شدہ ہو تو اپنے بائیں پستان پر دم کرے انشاءاللہ تعالےٰ آرام ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ یہ عمل بھی اس کے لئے مفید ہے۔

سونے دی سوئی روپے دی کنوت  تھن تھلن اکھیں دکھن کچھرالی تے لوت
الٰہی برکت محمد مصطفےٰ ایہ جارے بھسماں بھوت

دو تین بار پڑھ کر جس پستان پر ورم ہو اس کی طرف دم کرے

## (۱۵۵) برائے جادو

اگر کسی کو کسی نے جادو کیا ہو تو یہ نقش پیالے پیالے میں لکھ کر گھول کر پلائے اور تین روز متواتر ایسا ہی کرے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ |
| یا رحمٰن | یا کریم | یا اللہ | یا علی | یا رحمٰن | یا کمال |
| ا م | بلدہ | علی | علی | علی | علی |
| ع | ع | مجید | ح | ی | ی |
| لا الٰہ | الا اللہ | محمد | رسول | اللہ | ا م |
| علی | ولد | م | م | م | م |

یہ عمل سات بار پڑھ کر دم کرے

## (۱۵۶) برائے درد نیم سر

کالی چڑی کل چڑی کالا ہی پیل کھاوے
الٰہی برکت محمد مصطفےٰ کے درد آدھا سر جاوے

## (۱۵۷) دیوار نہ گرے

اگر کسی مکان کی دیوار گرنے والی ہو تو یہ دیوار پر لکھ دے انشاءاللہ
دیوار نہ گرے گی۔ اسم یہ ہے۔
الٰہی بحرمت معروف کرخی باندسالبا دیوار ترقی

## (۱۵۸) برائے خلاصی از قید

اگر کوئی شخص قید ہوگیا ہو تو چاہیئے کہ ہر روز سو بار یہ دعا پڑھے
اَللّٰھُمَّ خَلِّصْنِیْ مِنْ قَیْدِ الشَّدِیْدِ بِحُرْمَۃِ بَایَزِیْدَ قَدَّسَ
اللّٰہُ سِرَّہٗ اور ساتھ ہی اس تعویذ کو زعفران و مشک سے لکھ کر اپنی
پگڑی یا ٹوپی میں رکھے۔ انشاءاللہ قید سے جلد رہا ہوجائے گا۔

تعویذ صفحہ ۶۵ پر دیکھئے



۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ٨٧٤٣ | ١٩ | | | ١٠ | ١٦ |
| ٨٧٢١١ | ١٧ | | | ٨٧٥ | ٤ |
| | ٦ | ١ | ٨ | | |
| ١٨٨٧٦ | ٧ | ٥ | ٣ | ٦ | ١٢ |
| | ٩ | ٩ | ٤ | | |
| ١٧ | | ١٣ | | ١٩ | ٨٧٩ |
| ١٤٥ | | ٨٧٣ | | ٢ | ٨ |

## (۱۵۹) برائے موافقت عورت خاوند

اگر کسی عورت و خاوند میں ناراضگی ہوجائے تو ان دونوں تعویذات میں
سے ایک تعویذات وقت سعد کے زعفران و گلاب سے معہ چاروں ملائک
کے لکھے اور تعویذ کے پس پشت یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا
اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ لکھ کر عورت اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ دونوں کے
درمیان ناراضگی دُور ہوکر محبت و الفت پیدا ہوگی۔ نقش یہ ہیں

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٦ | ٤ | ٢ |
| ٢ | ٤ | ٦ | ٨ |
| ٦ | ٥ | ٢ | ٤ |
| ٢ | ٢ | ٨ | ٦ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٤ | ٧ | ١ |
| ٦ | ٢ | ٧ | ٥ |
| ٣ | ٩ | ٢ | ٦ |
| ٢ | ٥ | ٤ | ٨ |

## (۱۶۰) برائے فروغ دوکانداری

جس دوکاندار کا مال کم فروخت ہوتا ہو۔ تو اس تعویذ کو باقاعدہ تکسیر لکھ کر دوکان کے اندر چسپاں کر دے اور ایک تعویذ کو لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی تمام دوکان کے اندر کی اشیاء پر چھڑک دے۔ انشاء اللہ مال بہت فروخت ہوگا۔

فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِيْ بَايَعْتُمْ بِهٖ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷ | ۱۶۰ | ۱۶۳ | ۱۵۰ |
| ۱۶۲ | ۱۵۱ | ۱۵۶ | ۱۶۱ |
| ۱۵۲ | ۱۶۵ | ۱۵۸ | ۱۵۵ |
| ۱۵۹ | ۱۶۴ | ۱۵۳ | ۱۶۴ |

## (۱۶۱) برائے درد ناف

اگر کسی شخص کی ناف ٹل گئی ہو اور درد ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر اسکے بازو پر باندھے انشاء اللہ ناف اپنے مقام پر آجائے گی۔ خانہ پری میں خانہ اندر سے شروع کریں اور بجائے فلاں کے مریض کا نام لکھیے۔ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ یا رحمٰن | یا اللہ یا رحمٰن | یا اللہ یا رحمٰن |
| یا اللہ یا رحمٰن | فلاں | یا اللہ یا رحمٰن |
| یا اللہ یا رحمٰن | یا اللہ یا رحمٰن | یا اللہ یا رحمٰن |



## (۱۶۲) قید سے رہائی

اگر کوئی شخص گنہگار یا بے گناہ قید ہو گیا ہو تو ذیل کا عمل کریں۔ انشاء اللہ قیدی رہا ہو جائے گا۔ جمعہ کے روز ساتویں ساعت میں یعنی ساعت شمس میں ذیل کا تعویذ قیدی کے پاؤں کی مٹی کو کسی تختے پر بچھا کر لکھے اور پھر اس مٹی کو پاک کپڑے میں لپیٹ کر کسی ٹھنڈی جگہ دفن کر دے انشاء اللہ قیدی جلد رہا ہوگا۔ قیدی کے پاؤں کی مٹی قبل از وقت مہیا کر لینی چاہیئے

نقش یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

۲۔ قیدی کو لازم ہے کہ وہ ہر روز بعد نماز عشا صدق دل سے دو ہزار مرتبہ روزانہ اول و آخر درود شریف ایک ایک تسبیح پڑھے۔ انشاء اللہ ایک چلے کے اندر اندر قیدی رہا ہو جائے گا۔ مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ؕ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ؕ

۳۔ اول ذیل کا تعویذ لکھ کر روزانہ چالیس دن تک چالیس عدد دریا میں بہاؤ۔ بعد ازاں ایک تعویذ لکھ کر قیدی کو پہناؤ انشاء اللہ قیدی فوراً آزاد ہو جائے گا۔ اگر تعویذ قیدی تک نہ پہنچ سکے تو اس کا کوئی عزیز یا رشتہ دار

یہ کام کرے اور پھر ایک تعویذ اپنے پاس رکھے اور نیت قیدی کی رہائی کی رکھے - نقش یہ ہے -

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

۴ - یٰبَنِیَّ لَا تَدۡخُلُوۡا مِنۡ بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادۡخُلُوۡا مِنۡ اَبۡوَابٍ مُّتَفَرِّقَۃٍ ؕ وَمَاۤ اُغۡنِیۡ عَنۡکُمۡ مِّنَ اللّٰہِ مِنۡ شَیۡءٍ ؕ اِنِ الۡحُکۡمُ اِلَّا لِلّٰہِ ؕ عَلَیۡہِ تَوَکَّلۡتُ ۚ وَعَلَیۡہِ فَلۡیَتَوَکَّلِ الۡمُتَوَکِّلُوۡنَ ﴿ یوسف ۶۷ ﴾ یَاخَالِصُ یَامُخۡلِصُ - سات دن تک ایک سو ایک مرتبہ روزانہ ہر نماز کے بعد تلاوت کر کے قیدی کی رہائی کے لئے دعا کرو - انشاءاللہ سات یوم کے اندر قیدی رہا ہوگا - اگر رہا نہ ہو تو دوسرا ہفتہ بھی اسی طرح کرے - اگر پھر بھی نہ ہو تو پھر تیسرا ہفتہ بدستور کرو - انشاءاللہ یقینی کامیابی ہوگی ناممکن ہے کہ قیدی رہا نہ ہو -

۵ - اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور ایک سو چار مرتبہ ذیل کی دعا پڑھو - قیدی جلد مخلصی حاصل کرے گا - یَا غِیَاثِیۡ عِنۡدَ کُلِّ کُرۡبَۃٍ وَّ مُجِیۡبِیۡ عِنۡدَ کُلِّ دَعۡوَۃٍ وَّ صَفَاذِیۡ عِنۡدَ کُلِّ دَعۡوَۃٍ وَّ صَفَاذِیۡ عِنۡدَ کُلِّ شِدَّۃٍ وَّ رَجَائِیۡ حِیۡنَ تَنۡقَطِعُ حِیۡلَتِیۡ -

۶ - یہ نقش سورہ یٰسین شریف کا ہے - پہلے اس کی زکوٰۃ ادا کرلیں جسکا طریق یہ ہے کہ ترک حیوانات جلالی کے ساتھ ایک چلے میں دریا کے



کنارے پر جاکر اس نقش کو لکھے اور آٹے میں گولی بناکر پانی میں بہا دے آٹے میں قدرے شکر بھی ملالے - چالیس دن کے بعد جب عمل ختم ہو تو اسی جگہ دودھ چاول کی کھیر پکائے اور اس پر جناب پیغمبر خدا محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور مؤکلات کے نام کی فاتحہ پڑھے اور جس قدر بھوک ہو کھالے باقی کھیر گھٹنے گھٹنے تک پانی میں جاکر دریا میں بہا دے اور گھر چلا آئے - زکوٰۃ ادا ہو جائیگی ہر روز ۱۶ نقش لکھ کر دریا میں ڈالے اور نقش لکھنے سے پیشتر اکیس تبہ سورہ یٰسین اول و آخر تین مرتبہ درود شریف اور پھر نقش لکھ چکنے کے بعد جب دریا میں ڈالے تو پھر ایک مرتبہ سورہ یٰسین اول و آخر درود شریف پڑھے - زکوٰۃ پوری ہونے کے بعد جس مطلب کے لئے نقش لکھے گا مطلب حل ہوگا - اس نقش کی تعریف انسانی قلم ادا کرنے سے قاصر ہے - قیدی کی رہائی کیلئے مفرور کی واپسی کے لئے - حل مشکلات کے لئے - حصول اولاد کے لئے ہر معاملے میں کام دے گا - اور عامل خوشحال رہے گا -

۱۶ — ۷۸۶ — ۲۴۵

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۴۳۱۲۴ | ۴۳۱۳۱ | ۴۳۱۳۷ | ۴۳۱۴۳ | ۴۳۱۱۸ |
| ۴۳۱۲۰ | ۴۳۱۳۹ | ۴۳۱۱۹ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۴۲ |
| ۴۳۱۲۹ | ۴۳۱۲۶ | ۴۱۳۳ | ۴۳۱۳۳ | ۴۳۱۴۷ |
| ۴۳۱۳۰ | ۴۳۱۴۵ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۳۷ |
| ۴۳۱۴۹ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۱۰ | ۴۳۱۱۰ | ۴۳۱۴۶ |
| ۳۱۹ | | | | ۳۸۲ |

# عملیات امراض و آسیب

(١٦٣) ذیل کی آیت روزانہ نو مرتبہ پڑھ کر بچوں پر دم کر دیں انشاء اللہ آپ کی اولاد کسی بیماری میں مبتلا نہ ہو گی ۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں ۔ آیت یہ ہے ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
وَ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَکَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ (آل عمران نمبر ۳۵)

٢ - ذیل کا تعویذ بچے کے گلے میں ڈال دو ۔ انشاء اللہ ہر آفت و بیماری سے محفوظ رہے گا ۔ چاندی کی تختی پر کندہ کروا کر گلے میں ڈالیں ۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٧٨٦ | بسم اللہ | الرحمن الرحیم |
| بسم<br>بسم اللہ الرحمن | اللہ<br>الرحیم | الرحمن الرحیم<br>بسم اللہ الرحمن الرحیم |

٣ - ذیل کی چھ آیات شریفہ سات دفعہ اور سورہ الحمد شریف ایک دفعہ اور ایک ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھ کر جس بچے پر روزانہ دم کر دیا جائے وہ انشاء اللہ ہر بلا و بیماری سے محفوظ رہے گا ۔ اگر کوئی بچہ یا آدمی بیمار ہو جائے تو چینی کی طشتری میں ان آیات کو لکھ کر سات دن متواتر نہار منہ پلاؤ ۔ انشاء اللہ تعالیٰ تندرستی حاصل ہو گی ۔

آیات شریف یہ ہیں ۔ ویشف صدور قوم مومنین یٰایھا الناس قد جاءکم موعظۃ من ربکم وشفاء لما فی الصدور یخرج من



بطونها شرابًا مختلف الوانه فیه شفاء للناس وننزل من القران ما هو شفاء و رحمة للمؤمنین و اذا مرضت فهو یشفین قل هو للذین امنوا هدی و شفاء ۔

٤ - ذیل کا تعویذ کسی پرہیزگار آدمی سے لکھوا کر گلے میں باندھو ۔ انشاء اللہ ہر بیماری سے امن رہے گا ۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ٤٦٧٨ | ٤٦٧٤ | ٨ |
| ٤٦٧٥ | ٧ | ٢ | ٤٦٧٧ |
| ٦ | ٤٦٧٣ | ٤٦٨٠ | ٣ |
| ٤٦٧٩ | ٦ | ٥ | ٤٦٧٣ |

٥ - نظر بد سے بچنے کے لئے ذیل کا تعویذ نہایت سریع التاثیر اور زود اثر ہے ۔ زعفران اور کیوڑہ سے لکھ کر گلے میں ڈالنے سے نظر بد اثر نہیں کرتی اور اگر نظر لگ گئی ہو گی تو اس کا اثر باطل ہو جائے گا ۔ تعویذ یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم اللہ | بسم اللہ | الرحمن الرحیم | الحمد للہ | رب العالمین |
| الرحمن الرحیم | مالک | یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین |
| اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین | انعمت | علیهم |
| غیر المغضوب | علیهم | ولا | الضالین | آمین |

٦ - ذیل کا تعویذ بچوں کی مسان کی بیماری کے لئے بہترین اور مجرب ہے

معطر کر کے بچے کے گلے میں باندھ دو۔ انشاء اللہ آرام ہوگا۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٣١٥٥ | ٣١٥٠ | ٣١٥٧ |
| ٣١٥٦ | ٣١٥٤ | ٣١٥٢ |
| ٣١٥١ | ٣١٥٨ | ٣١٥٣ |

| | | |
|---|---|---|
| 6 | 1 | 8 |
| 7 | 5 | 3 |
| 2 | 9 | 4 |

٧۔ بچوں کے سوکھے کے لئے یہ تعویذ مبارک ہے دائیں بازو پر باندھو۔ انشاء اللہ بچے کی مرض دور ہو گی۔ اور وہ تندرست اور فربہ ہو جائے گا۔ تعویذ یہ ہے۔

٧٨٦

| یاشافی | یامؤمن | یاحفیظ | یاسلام |
|---|---|---|---|
| ١٧٥٨ | ١٤٣ | ٤٥١ | ١٤٤ |
| ١٤٤ | ١٥١ | ١٣٧ | ١٥٥ |
| ١٤٦ | ٣٩٩ | ١٤٧ | ٥١٥ |

٨۔ نابالغ اور کنواری لڑکی کے ہاتھ کے کاتے ہوئے سوت کے دھاگوں میں یہ تعویذ باندھ کر حاملہ عورت کی کمر میں باندھ دو درد زہ کی تکلیف اور مصیبت سے امن میں رہے گی۔ بچہ آسانی سے پیدا ہوگا

تعویذ صہ ٧٣ پر ہے



٧٨٦

یا جبرائیل

یا عزرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

یا اسرافیل

[illegible]

٩۔ استقاط حمل کے لئے بہتر علاج ہے۔ یہ تعویذ ابتدائے حمل میں چالیس دن متواتر بلاناغہ پانی میں گھول کر پلائے جائیں بعدازاں ہر مہینے میں سات مرتبہ ہر چوتھے دن وضع حمل تک پلانے چاہئیں انشاء اللہ حمل ساقط نہیں ہوگا۔

ع

٣ هط

ص

هط

١٠۔ آسیب زدہ عورت اور مرد دونوں کے لئے یہ تعویذ نہایت با برکت اور مفید ہے۔ آسیب اس تعویذ کو دیکھتے ہی خود بخود باطل ہو جائے گا۔ بارہا کا مجرب ہے۔ (تعویذ صفحہ ٧٤ پر دیکھئے)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶۶۲ | ۱۰۶۶۵ | ۱۰۶۶۸ | ۱۰۶۵۴ |
| ۱۰۶۶۷ | ۱۰۶۵۵ | ۱۰۶۶۱ | ۱۰۶۶۶ |
| ۱۰۶۵۶ | ۱۰۶۷۰ | ۱۰۶۶۳ | ۱۰۶۶۰ |
| ۱۰۶۶۴ | ۱۰۶۵۹ | ۱۰۶۵۷ | ۱۰۶۶۹ |

۱۱۔ مسان کا مرض دور کرنے کے لئے اول تین مرتبہ پڑھیں ۔ فَسَہِّلْ اِلٰھِی کُلَّ صَعَبٍ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَہِّلْ ۔ پھر آیت الکرسی سات مرتبہ پھر فَسَہِّلْ کُلَّ صَعَبٍ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَہِّلْ ۔ پھر تین مرتبہ پھر سورہ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ تین بار پھر وہی پہلی دعا تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر بچے پر دم کرے اور بچے کی ماں کے گلے میں ذیل کے دونوں تعویذ لکھ کر ڈال دو ۔ انشاء اللہ تعالےٰ مسان کا مرض دفع ہو جائے گا ۔

دونوں تعویذ یہ ہیں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یامحی | یاکافی | یاشافی |
| یاباقی | یاناصر | یاحفیظ |
| یاقیوم | یاحفیظ | یاحی |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۴ | ۵۰۷ | ۵۱۱ | ۴۹۷ |
| ۵۱۰ | ۴۹۸ | ۵۰۳ | ۵۰۸ |
| ۴۹۹ | ۵۱۳ | ۵۰۴ | ۵۰۲ |
| ۵۰۶ | ۵۰۱ | ۵۰۰ | ۵۱۲ |



۱۲۔ اگر کسی کے سر میں درد ہو رہی ہو تو اس کو کہو کہ وہ اپنے سر کو مضبوطی کے ساتھ ہاتھ سے پکڑ رکھے پھر عامل ایک تیز نوکدار چاقو یا چھری لے کر اس کی نوک سے دیوار پر (ابجد) لکھے اور مقام الف پر چاقو یا چھری کی نوک گاڑ کر دل ہی دل میں تین دفعہ سورہ فاتحہ پڑھ کر مریض پر دم کرے ۔ انشاء اللہ تعالےٰ آرام آجائے گا ۔ اگر خدا نخواستہ کوئی فائدہ نہ ہو تو دوسری دفعہ مقام ب پر چھری چبھو کر پڑھو اور دم کرو ۔ اگر پھر بھی آرام نہ آئے تو مقام ج پر اور پھر دال پر اسی طرح کرو ۔ ضرور آرام ہو جائے گا مجرب ہے ۔

۱۳۔ باری کے بخار کے لئے ایک پاک ٹھیکری لے کر اس پر یاحیط لکھو ۔ اور مریض کے بائیں بازو پر باندھو ۔ انشاء اللہ دوسرے تیسرے اور چوتھے دن کی باری کا تپ رفع ہو جائے گا ۔ صحت کے بعد کچھ نیاز تقسیم کرو ۔

۱۴۔ بخار کے وقت سے تقریباً ایک گھنٹہ پیشتر تین مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کرے ۔ انشاء اللہ بخار نہیں ہوگا ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ یَا شَافِیْ اِشْفِ یَا کَافِیْ اِکْفِ یَا مُفْلِحُ اَفْلِحْ مُفَرِّجُ یَا مُسَہِّلُ مُسَہِّلْ یَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ یَا رَحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اَرْحَمْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ط

۱۵۔ ننانوے ۹۹ دفعہ اسم ذاتی " اللہ " لکھ کر مریض کے واسطے پانی میں دھو ڈالو اور پلاؤ۔ انشاء اللہ ہر قسم کے درد اور تپ دور ہونگے۔

۱۶۔ درد کمر کے لئے گیارہ مرتبہ پڑھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف مریض کی درد کی جگہ پر دم کرو۔ درد کافور ہوگی۔ دعا یہ ہے
بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ یَا مُحِیۡطُ یَا وَاسِعُ۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ یَا حَیُّ یَا دَائِمُ۔

۱۷۔ اس تعویذ پر سات دفعہ آیتہ الکرسی پڑھ کر دم کرو اور مریض کے گلے میں ڈال دو۔ مریض پر بھی دم کرو۔ ہر قسم کی درد کافور ہوگی۔ تعویذ یہ ہے۔ صحت کے بعد تعویذ کو آٹے میں لپیٹ کر کسی ویران کنوئیں میں ڈال دو۔




۱۸۔ ذیل کے تعویذ کو پانچ مرتبہ لکھو اور آٹے میں گولی بنا کر دریا یا آب جاری میں ڈالدو۔ پھر ایک اور تعویذ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دو۔ بعد ازاں پانچ پیسے یا پانچ آنے یا پانچ روپے کی نیاز بطور زکوٰۃ کے تقسیم



کرو۔ انشاء اللہ مریض چیچک کا صحت پائے گا

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| یارحیم | یا اللہ | ارحم |
| یابصیر | یسیر | اللہ |

حمید حمید

۱۹۔ تمام وبائی امراض چیچک، طاعون، ہیضہ وغیرہ کے لئے اکسیر ہے۔ خوشبودار مکان میں کمال طہارت اور پاکیزگی کے ساتھ لکھو۔ اور ایک تعویذ مکان میں کسی جگہ چسپاں کر دو۔ دوسرا مریض کے گلے میں ڈال دو۔ مریض صحت یاب ہوگا۔ دوسرے محفوظ رہیں گے۔ انشاء اللہ مجرب ہے۔ تعویذ یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

| |
|---|
| ۳۰۱ ۴۰۳۷ ۱۸۳۱ ۱۲۳ ۸۳ ۱۱ |
| ۳۰۱ ۱۱ ۱۱۷ ۱۲۷۳۰۹ ۱۰ ۱۲۳ ۱۱۲۰ ۳۰۴۰ ۱۱۱ ع |
| ۲۰۳۱ل ۱۶۴۸۲۰ ۱۱۷۱۶۱ ۱۱ ۱۱ ۱۱۳ ۱۲۴ ۱۱۷۱م ۱۱عہ |
| ۱۱۶ ۱۱۳ م ۱۱۲۱ ۳۱۱۲ ۳۰ل ع ۱۴ ۲۷ ۱۱۴ عہ |
| ۸۱ ۹۱ ۱۴۱ ۱۲۱ ۳۱ ۱۱۱ ۱۸ ۱۱عہ |
| ۱۱ ۱۲ ۲۶ ۱۱ ۱۴،۳،۳ ماہ ۱۱۳ ۱۴ ۱۴عہ |
| ۲۱ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۱۲۴ ۱۱ ۱۱ ۱۱۴ عہ ۱۱ |

۲۰- مرگی کے مریض کے لئے تیر بہدف ہے۔ لکھ کے مریض کے گلے میں باندھو۔ اور دورہ مرض کے بعد جتنی دفعہ ہو سکے پڑھ کر دم کرو۔
یا علیم غیر مغلوب یا صانع غیر مصنوع یا قاھر غیر مقھور یا حافظ غیر محفوظ یا ناصر غیر منصور یا شاھد غیر مشھود سبحانک یا لا الہ الا انت خلقتنا من النار۔

۲۱- اتوار کے روز قبل از طلوع آفتاب ایک تانبے کی تختی پر یا قھار ذوالبطش الشدید انت الذی لا یطاق انتقامہ یا قاھر لکھو۔ اور دوسری طرف یا مذل کل جبار غیر بقھر عزیز سلطانہ یا مذل اور مریض کے گلے میں ڈال دو۔ انشاء اللہ پھر اس کو مرگی کا دورہ نہ ہوگا۔

۲۲- چہل کاف لکھ کر مریض تپ کے بازو پر باندھو اور چینی کی سفید طشتری میں روزانہ لکھ کر بھی سات دن تک پلاؤ۔ انشاء اللہ مریض تپ دق جیسے نامراد مرض سے خلاصی پائے گا۔ مجرب ہے۔ کفاک ربک لم یکفیک واکفۃ کفک فھا ککمینا کان من کلک تک کلکول کرنی فی الکبد ی تعلی مشکشکہ کلکلکن ھل لک الکلکاک کفاک مابی کفاک ارکا ف کہ بنہ یا کوکب کان تحکی کوکب الفکا۔ انشاء اللہ تپ دق کے عارضے کا نام ونشان مٹ جائے گا۔

۲۳- بواسیر کا مریض پاخانے جانے سے پیشتر تین مرتبہ ہمیشہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ مرض سے خلاصی پائے گا۔



کر کرونی بر پرشی بروں شو　　خدائے ما بزرگ است تو بروں شو

۲۴- اگر بچہ دودھ ہو تو یہ آیت لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دو۔ انشاء اللہ دودھ پینے لگے گا۔ وَاِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى سو اِمَا مَاھُوَ یا اَشْرَھُوَ یا آھیا آشْرا ڈھیا یادافِعُ البَیِّنَاتِ۔

۲۵- اگر کسی کے مکان میں اینٹ پتھر برستے ہوں۔ اور آسیب کا خیال ہو تو اس نقش کو لکھ کر پانی میں دھو ڈالے اور اس پانی کو تمام مکان میں چھڑک دے۔ انشاء اللہ اینٹوں کا برسنا بند ہو جائے گا مجرب ہے

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ال م ا ع | ع | دی |
| ف | ل | ک | ے |
| ک | د | م | ق |
| ۱۲ | ے | بدوح | بدوح |



# متفرق عملیات

(از حکیم عبد الحکیم کیلانی)

## (۱۶۴) برائے حُب

عَسَى اللّٰهُ أَنْ يَجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِينَ عَادَيْتُمْ مِنْهُمْ مَوَدَّةً ۚ وَاللّٰهُ قَدِيرٌ ۚ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ (ممتحنہ ع) یہ آیت ایک سو تین بار پڑھ کر نمک پر دم کر کے مطلوب کو کسی طریقہ سے کھلاویں خواہ پانی میں ملا کر اور خواہ کسی کھانے کی چیز میں شامل کر کے انشاء اللہ چند روز کے بعد مطلوب طالب کو مل جائے گا۔ آیت کے اول و آخر درود شریف ۳۳ بار ضرور پڑھ لیں۔

## (۱۶۵) برائے حُب

بدھ کے روز سورہ یٰسین تین بار اس طریق سے پڑھیں کہ جب لفظ مبین آئے تو اس کو ۴۱ بار دوہرائیں۔ اسی طرح سات مبین کو پڑھیں۔ اور گڑ پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب بیقرار ہو کر ملنے کی خواہش کرے گا۔



## (۱۶۶) برائے محبّت

آیت يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۖ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۗ (البقرہ ع ۱۶۵) کے تین تعویذ لکھ کر تین دن متواتر بلا ناغہ مطلوب کو کھلائیں انشاء اللہ مطیع ہو جائے گا۔

## (۱۶۷) برائے محبّت

قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ۖ یا وَدُودُ۔ بعد نماز عشا تین سو بار پڑھ کر گڑ پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب اس کو کھاتے ہی بے قرار ہو کر حاضر ہو جائے گا۔ یہ تعویذ ان دونوں شخصوں کے آپس میں صلح کرانے کے لئے بھی مفید ہے۔ کہ جو ایک دوسرے کی جان کے دشمن ہوں۔

## (۱۶۸) برائے محبّت

سورہ اخلاص کو اکتالیس بار بسم اللہ کے ساتھ اول و آخر درود شریف پڑھ کر کسی شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں۔ پڑھتے وقت مطلوب کا تصوّر دل میں رکھیں۔ انشاء اللہ مطلوب بے قرار ہو جائیگا۔

## (۱۶۹) دُشمن سے بچاؤ کے لئے

سورہ اَرَاَیْتَ الَّذِیْ سات روز اکہتر بار ہر روز بوقت دوپہر کسی بیابان جنگل میں جاکر دشمن کا تصوّر کر کے پڑھیں۔ انشاء اللہ یا تو دشمن دوست ہو جائے گا۔ یا اس کا قصّہ تمام ہو جائے گا۔

## (۱۷۰) دشمن سے بچاؤ کے لئے

ہزار بار یا مہتر خضر، یا مہتر الیاس، اوّل و آخر تین بار پھر یہی پڑھ کر اس طرح دعا مانگے۔ الٰہی مجھے فلاں بن فلاں دشمن سے محفوظ رکھیو۔ اور اس کے شر سے بچائیو۔ کیونکہ تو ہی سب سے بچانے والا ہے۔

## (۱۷۱) کامیابی کے لئے

جب کسی کام یا مقصد کے لئے اپنے گھر یا اپنے گاؤں یا اپنے شہر یا گلی یا محلہ سے نکلتے ہیں تو تین بار سورۂ سَبِّحِ اسْمِ رَبِّكَ الخ پڑھے اور جس جگہ جائے وہاں تین بار سورہ لَا اُقْسِمُ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ کامیاب واپس آئے گا۔

## (۱۷۲) دُشمن کے لئے

جو شخص کسی کے ظلم سے خوف رکھتا ہو اُسے چاہیئے کہ ہر وقت خواہ



اس کا وضو ہو یا نہ ہو یہ دعا پڑھتا رہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِكَ شُرُوْرِھِمْ ط

## (۱۷۳) برائے محبّت و دشمنی

خاکروب کی قبر یا ہندو کے مسان سے کنکر لے کر اس پر سورۃ لِاِیْلٰفِ گیارہ گیارہ بار پڑھ کر دم کرے اور دشمن کے گھر میں پھینک دے۔ انشاء اللہ چند روز کے بعد دشمن تباہ و برباد و غارت ہو جائے گا اور اگر محبّت کے لئے درکار ہو تو اس کو گیارہ بار مصری پر پڑھ کر مطلوب کو کھلائے۔ انشاءاللہ خواہ کیسا ہی سخت دل کیوں نہ ہو محبت کے لئے خواہش کرے گا۔

## (۱۷۴) جس کو ہمیشہ سانپ کاٹتا ہو

بعض ایسے لوگ ہیں۔ کہ انکو لازماً ہر ماہ یا ہر چھ ماہ یا ہر سال کے بعد ضرور سانپ کاٹتا ہے۔ اس کے لئے یہ آیت بروز اتوار یا باوضو بوقت فجر لکھ کر پلاوے اور تعویذ بنا کر اس کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ پھر کبھی سانپ نہ کاٹے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

س لا م ن قولا من رب ر ح ی م

## (۱۷۵) گلے کی ورم کے لئے

جس شخص کے گلے پر ورم ہو جائے۔ اس کو یہ آیت بروز اتوار بوقت فجر با وضو لکھ کر دے تاکہ وہ گلے میں باندھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى (طٰهٰ ۵۵) كٓهٰيٰعٓصٓ۔ حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔

## (۱۷۶) برائے جنّ و پری یا ڈراؤنی خواب

جس شخص کو جنّ وغیرہ کا سایہ ہو یا کسی کو خوفناک خواب آئے تو یہ لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ پھر کبھی ایسا نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ اَهْيًا اَشَرَاهِيًا اَللّٰهُ حَافِظِىْ اَللّٰهُ نَاصِرِىْ اَللّٰهُ نَاظِرِىْ مَعِىْ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ حَسْبِىَ اللّٰهُ نِعْمَ الْوَكِيْلُ وَنِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

## (۱۷۷) برائے خوف و مصیبت

جس شخص کو کسی جگہ سے یا کسی آدمی سے خوف آتا ہو یا وہ کسی



سخت مصیبت میں مبتلا ہو تو یہ دعا پڑھتا رہے۔ انشاءاللہ اس سختی سے محفوظ رہے گا۔

اَللّٰهُ حَافِظِىْ اَللّٰهُ نَاصِرِىْ اَللّٰهُ نَاظِرِىْ اَللّٰهُ مَعِىْ

## (۱۷۸) برائے درد ہر قسم

خواہ کسی قسم کا درد ہو یہ تعویذ جو جناب حضرت مجدد الف کا معمول تھا۔ فائدہ بخش ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| من کرگریم | کرگریم | کرمکن | یامکن |
| تو شاہ | جہاں | ہر چہ خواہی | آن کن |

## (۱۷۹) برائے حمل

جس عورت کو یا گھوڑی یا گائے یا بھینس یا بکری کو حمل نہ ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاءاللہ حمل قرار پا جائیگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا وَّقَدْ

خَلَقَكُمْ اَطْوَارًا (سورۃ نوح ۷۱ آیت ۱۴) کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ حٰمٓ ۔ عٓسٓقٓ

## (۱۸۰) برائے ثمر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اگر عورت یا گائے یا بھینس یا گھوڑی کو حمل نہ ہو۔ یا باغ یا سبزی کو پھل نہ لگتا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھیں یا زمین میں نصب کر دیں۔ انشاء اللہ حمل قرار پا جائے گا۔

ع۱۱ ع۲۷ ۱۱ ۱۱ ۱۱ عـــر ع۱۱ اس

## (۱۸۱) مکھن زیادہ ہو

اگر دودھ بلوتے وقت یہ تعویذ مدھانی سے باندھ دیں تو مکھن زیادہ نکلے۔ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۔

## (۱۸۲) چھوٹی عمر میں اولاد کا مرنا؟

جس کسی کے بچے چھوٹی عمر میں فوت ہو جاتے ہوں اور کوئی زندہ نہ رہتا ہو تو اس کے لئے پانچ تعویذ لکھے۔ ایک عورت کے گلے باندھ



دے۔ بچہ ہونے سے چار ماہ پیشتر تعویذ گلے میں ڈالتے وقت کچھ صدقہ دے اور نماز نفل پڑھے۔ اور باقی چار تعویذ مٹی کے کسی چھوٹے سے چار برتنوں میں ایک ایک ڈال کر گھر کے چار کونوں میں دبا دیں۔ جب نو ماہ گزر جاویں اور بچہ بھی تولد ہو جائے تو پھر زچہ کے گلے سے تعویذ اتار کر نومولود یعنے پیدا شدہ بچے کے گلے میں ڈال دیں اور اس کو اچھی طرح پاک و صاف کریں۔ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَكَفٰى بِاللّٰهِ ۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ۔ قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَا وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۔

(النمل ۳۰ والھفاء ۳۹)

اس کے ساتھ ہی یا رحمٰن کا تعویذ لکھ کر عورت کو دیا جائے تاکہ وہ شروع حمل سے لے کر وضع حمل تک صبح سویرے نہار منہ اس کو پانی میں گھول کر پی لیا کرے اور ساتھ سیاہ مرچ اور اجوائن اتنی مقدار میں کہ جو بعد وضع حمل بچہ کے دودھ پینے تک کافی ہو۔ لے کر سوموار کے دن باوضو دوپہر کے بعد سورہ والشمس اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے اور دو تین دانے اجوائن کے اور ایک سیاہ مرچ صبح سویرے بغیر کچھ کھائے پیئے کھانے کو دے اور جب خدا کے فضل سے بچہ پیدا ہو تو اس کے دودھ

پینے تک متواتر اس کا استعمال جاری رکھے انشاءاللہ جو اولاد پیدا ہوگی زندہ رہے گی۔ اور اپنی طبعی عمر کو پہنچے گی۔ آزمودہ اور مجرب ہے۔

## (۱۸۳) برائے اولاد

اگر کسی کے گھر اولاد نہ ہوتی ہو یا ہو کر مرجاتی ہو تو وہ شخص اپنی عورت کے ہر دو پستانوں پر تین سطروں میں اپنی شہادت کی انگلی سے یہ عبارت لکھے۔

"ہمارے گھر کا لڑکا پیدا ہوگا تو اس کا نام محمد احمد رکھیں گے۔"

اور یہ عربی عبارت عورت کی ناف پر ہاتھ رکھ کر سات بار پڑھے۔ اور دم کرے اور منگل سے شروع کرکے سات روز ایسا ہی کرے عبارت یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ یُمِیْتُ مَافِیْ بَطْنِ ھٰذِہٖ الْمَوْاَۃِ الْحَامِلَۃِ مُحَمَّدًا اَحْمَدًا ط۔

## (۱۸۴) برائے اولاد

جس عورت کے ہاں اولاد نہ ہو۔ سورہ مزمل گیارہ بار پڑھ کر ایک یا دو بار دودھ پر دم کرکے عورت خاوند دونوں کو پلائے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ عورت ایام حیض میں نہ ہو۔ اول روزہ رکھے اور افطار روزہ اس دودھ سے کرے اور اسی رات کو عورت سے ہمبستر ہو۔ پھر دوسرے دن اسی طرح روزہ رکھے اور افطار اسی طرح دم شدہ دودھ سے کرے انشاءاللہ



تین روز متواتر کرنے سے حمل ہو جائے گا۔

## (۱۸۵) برائے اولاد

یہ تعویذ ہمزہ جو کہ خاص بزرگان دین سے مروی ہے۔ اس کو لکھ کر عورت کو پہنے کے لئے دے، اور شروع ماہ سے شروع کرائے اور ایک تعویذ گلے میں لٹکائے۔ جو ناف کے اوپر رہے۔ تعویذ کھانے اور لٹکانے کے وقت اگر ہو سکے تو کچھ صدقہ بھی دے۔

| ھ | ھ | ھ | ھ | ھ | ھ | ھ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ء | ء | ء | ء | ء | ء | ء |
| و | ھ | ص | م | | | |

## (۱۸۶) لاغر بچہ کے لئے

اگر لڑکا یا لڑکی بالکل سوکھ کر کانٹا ہو جائے تو اسم یارحیم گیارہ بار لکھ کر ہر روز ایک بار پانی میں گھول کر بچہ کو پلادے اور نام کفار کے جو یہ ہیں۔ نمرود، فرعون، ہامان، شداد، قارون، ابلیس اتوار کے روز کاغذ پر لکھ کر لوہے کی چھاننی نیچے رکھ کر اوپر بچہ کو بٹھلا کر نہلائے جس وقت نہلا چکے تو ان ناموں کو مٹی میں دفن کردے۔ سات اتوار متواتر اس طرح کرے

انشاءاللہ بچہ بالکل تندرست ہوکر فربہ ہوگا۔

## (۱۸۷) شکم میں بچے کا خشک ہونا

اگر کسی عورت کے پیٹ میں بچہ خشک ہوجائے تو اس تعویذ کو پانی میں گھول کر پلائیں۔ انشاءاللہ بچہ زندہ اور تندرست پیدا ہوگا۔

تعویذ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط عَلٰی علٰی علٰی علٰی علٰی علٰی علٰی له له لد له له له له ھه ھه ھه ھه ھه ھه ھه ھه۔

## (۱۸۸) نظر بد کے لئے

ایک دھاگا تین ہاتھ لمبا لے کر جن کو نظر لگی ہو۔ اس کے پاس رکھے۔ اور اس عمل کو تین بار پڑھے۔ ایک بار پڑھ کر دھاگہ کو دیکھے اگر کم یا زیادہ ہوگیا ہو تو نظر ہے۔ اگر برابر رہے تو نظر نہیں اگر معلوم ہوجائے کہ نظر ہے تو اس عمل کو پڑھے اور اول بسم اللہ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط تین بار پڑھے اور سورہ الحمد کو تین بار پڑھ کر عمل کو شروع کرے۔ اور بجائے فلاں بن فلاں کے اس شخص کا اور اس کے ماں باپ کا نام لیوے۔ انشاءاللہ خواہ کیسی ہی سخت نظر کیوں نہ ہو دور ہوجائے گی۔

عمل یہ ہے۔ عَزَمْتُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ



بْنُ فُلَانَةَ بِحَقِّ مُتْهَتْ بُهَتْ اَنْ تَهَبَ يا تنطاع النجا بلذی لایعدی۔ لمیہ ارض ولا سماع اَخرجي يا نفس السوءَ من فلان بن فلانة كما اُخْرِجَ من يوسف من مضيق وجعل لموسٰی فی البحر طريقًا والا فاتت بربي منك اخرجي يا نفس السوء من فلان بن فلانة بالف بالف قل هو الله احد الله الصمد لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوًا اَحَدٌ ط

اُخرجي يا نفس السّوء بالف بالف لاحول ولا قوة اِلّا بالله العلی الْعَظِيْم ط وَنتنزل من القران مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ ۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی نَبِيِّنَا وَسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ۔



## (۱۸۹) برائے تپ لرزہ

اگر کسی کو تپ لرزہ ہو اور کسی دوا یا دعا سے آرام نہ آئے تو یہ تعویذ پلائے۔ انشاءاللہ آرام آجائے گا۔ پیپل کے درخت کے سات پتے لے کر ان پر یہ تعویذ لکھے۔ اور ان پتوں کو ایک ایک گھنٹہ کے بعد مریض کو کہے کہ اس پر لکھی ہوئی عبارت چاٹ لے۔ تین روز

کے بعد انشاء اللہ بخار جاتا رہے گا۔

تعویذ یہ ہے

یَا تَمَحْتِیَا یَا شَعُوْنَا وَیَا شَحِیْنَا بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## (۱۹۰) برائے بخار سہ و چہارم و ہر روزہ

جَو کے اکیس دانے لے کر ان کے پانچ حصّے کرے اور ہر ایک حصّہ جس میں چار چار دانے جَو کے ہونگے۔ گیارہ بار الحمد شریف پڑھ کر دم کرے۔ جب چار حصّوں پر دم کر چکے تو بقایا ایک پر بھی اسی طرح دم کرے۔ چوتھے بخار کے مریض کو چار دانہ جَو کے اس طرح کھلائے کہ ایک ایک دانہ کھائے لیکن دانہ کو بغیر چبائے نگل جائے اور تپ سوم کے مریض کو دس دانہ اسی طریق سے دے اور تپ ہر روزہ مریض کو ۲۱ دانہ بطریق مذکورہ بالا کھلائے۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## (۱۹۱) برائے بخار شدید

مریض کی پشت پر انگلی سے کلمات اذان تحریر کرے۔ انشاء اللہ فوراً بخار اتر جائے گا۔

## (۱۹۲) دُعا وَبا

اَللّٰھُمَّ یَا دَافِعَ الْبَلَآءِ وَالْوَبَاءِ اِدْفَعِ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءَ عَنَّا



وَعَنْ مَوَاشِیْنَا اَنْتَ الْوَاحِدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

کاغذ پر لکھ کر دیوار پر چسپاں کر دیں۔

## (۱۹۳) دعاءِ وباء

مویشیوں کے جب وبا پھیلے تو اس وقت یہ دعا اول و آخر سات بار درود شریف پڑھ کر لکھے۔

یَا اُمَّ مُلْدَمَۃٍ وَیَا اُمَّ صَدْمَۃٍ وَیَا اُمَّ الْوَبَاءِ بِقَوْلِ لَکَ الشَّیْخ عبد القادر اوتحل من البلاد الی الجبال بحق یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً لِلّٰہِ۔

## (۱۹۴) برائے چندری

سورۃ لِاِیْلٰفِ سات بار مرچ سیاہ پر دم کر کے مریض کو ایک دانہ مرچ کا چالیس روز تک کھلائے اور ایک دھاگا لے کر اس کلام کو سات بار پڑھ کر دم کرے۔ اور مریض کے گلے میں باندھ دے۔ کلام یہ ہے۔

فَسُبْحَانَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ۔

(یٰسین)

## (۱۹۵) وَبا کے لئے

یہ شعر کاغذ پر لکھ کر گھر کے دروازہ کی چوکھٹ پر چسپاں کر دے

انشاء اللہ وبا سے محفوظ رہے گا۔

لی خمسة اطفی بھا حرالوباء الحاطمه
المصطفے والمرتضے وابناھما الفاطمه

## (۱۹۶) وبائی کے لئے

اگر مویشیوں میں وبا پڑ جائے تو سورہ لِاِیْلٰفِ ۴۱ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مویشیوں کو کسی پاک جگہ پر کھڑا کر کے اُن کے اوپر دم کیا ہوا پانی چھڑک دے اور فی مویشی ایک پیسہ صدقہ ادا کرے۔ انشاءاللہ وبا سے محفوظ رہیں گے۔

## (۱۹۷) وبا کے لئے

سورہ تغابن باوضو سات روز تک سات بار کسی بلند جگہ پر چڑھ کر بلند آواز سے پڑھے تاکہ اس کی آواز انسانوں اور حیوانوں کو سنائی دے۔ اول و آخر سورہ فاتحہ و آیت الکرسی ایک ایک بار پڑھے۔ انشاء اللہ جہاں تک آواز جائے گی۔ وبا داخل نہ ہوگی۔

## (۱۹۸) وبا مویشی

اَللّٰہُ الصَّمَدُ سو بار اور سورہ فاتحہ سات بار پڑھ کر مویشی کے سر پر دم کرے۔



## (۱۹۹) برائے زہرباد

آیت۔ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ الخ اکتالیس بار وضو کر کے دم کرے۔ اور اسی آیت کا تعویذ لکھ کر گلے میں باندھ دے انشاءاللہ آرام آجائے گا۔

## (۲۰۰) جس کو سانپ ہمیشہ کاٹے

جس شخص کو ہمیشہ سانپ کاٹے اس کو یہ تعویذ لکھ کر دے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۔

## (۲۰۱) برکت غلہ

اگر چاہے کہ غلہ میں اللہ تعالیٰ برکت پائے تو چند دانہ غلہ کے لے کر ان پر سات بار باوضو یہ اسم پڑھے۔ یَا فَتَّاحُ یَا قَہَّارُ یَا قَادِرُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰہُ یَا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔ اور پھر ان دانوں کو جس جگہ غلہ رکھنا منظور ہو ڈال دے۔ انشاءاللہ اس غلہ میں برکت کثیر ہوگی۔ جب ضرورت کے لئے غلہ نکالنے لگے اس وقت بھی بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ لیا کرے۔

# فراخی رزق

ہر روز نماز عصر کے بعد اسم یَا فَتَّاحُ یَا قَهَّارُ یَا قَادِرُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰهُ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ کو تین بار پڑھ لیا کریں۔ انشاءاللہ روزی فراخ حاصل ہوگی۔

## (۲۰۳) برکت غلّہ

باوضو چند دانہ غلّہ کے لے کر ان پر سورہ فاتحہ تین بار آیت الکرسی تین بار الم نشرح تین بار سورہ اخلاص تین بار اور سات بار سورہ والتین اور تین بار وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ پڑھے۔ اور ان دانوں کو جس برتن یا بوری میں غلہ رکھنا ہو۔ ڈال کر اس کے اوپر باقی تمام غلہ ڈال دے۔ وقت ضرورت بسم اللہ پڑھ کر جس قدر ضرورت ہو بغیر دیکھے نکال لے۔ انشاءاللہ برکت ہوگی۔

## (۲۰۴) برائے درد ریح

جس جگہ ریح کی درد ہو اس جگہ کو زور سے پکڑ کر سورہ فاتحہ گیارہ بار پڑھ کر دم کرے۔ ایک بار یا دو بار کرنے سے آرام نہ ہو تو تیسری بار آرام آجائے گا۔

---



## (۲۰۵) ژالہ باری نہ ہو

اگر ژالہ باری زیادہ ہو یا ژالہ باری کا خطرہ ہو تو اسم ذات اللہ انگلی سے ابر کی طرف لکھے اور آیت الکرسی تین بار پڑھ کر بادل کی طرف پھونک دے۔

## (۲۰۶) ژالہ باری نہ ہو

اصحاب کہف کے نام و آیت الکرسی چار کاغذوں پر لکھ کر کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کرے۔ انشاءاللہ اس کھیت کو ژالہ باری سے کچھ نقصان نہ پہنچے گا۔

## (۲۰۷) حفاظت کھیت از مویشیاں و موش (چوہے)

اگر کسی کھیت کو مویشی کھاتے ہوں یا موش تباہ کرتے ہوں تو چاہیئے کہ آیت الکرسی ریت پر دم کر کے کھیت میں پھینک دے انشاءاللہ کوئی مویشی خود بخود کھیت میں داخل نہ ہوگا۔ اور نہ ہی موش فصل کو خراب کرے گا۔

## (۲۰۸) حفاظت کھیتی

سورہ یٰسین کھیتی کے گرداگرد پھر کر پڑھے۔ انشاءاللہ اس میں

بو یا ہوا فصل صحیح سلامت رہے گا۔

## (۲۰۹) برائے دفع خوف از ظالم

اگر کسی کو کسی ایسے شخص سے جو اس سے زبردست ہو ظالم یا سختی کا خوف ہو۔ تو سورہ فاتحہ تین بار اور آیتہ الکرسی ایک بار اور سورہ اخلاص تین بار اور سورہ لِاِیْلٰفِ سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور بلا خوف سورہ لِاِیْلٰفِ کی تلاوت کرتا ہوا ظالم کے پاس چلا جائے انشاء اللہ وہ شخص خود بخود نرم ہو کر مہربان ہو جائے گا۔

## (۲۱۰) کشائش رزق

ہتجد کی نماز کے بعد سو بار درود ہزارہ بلاناغہ چالیس یوم تک پڑھنے سے فراخی رزق ہوگی۔

## (۲۱۱) کشایش رزق

یَا بَاسِطُ ہزار بار بعد نماز صبح یا سو بار روزانہ بلاناغہ پڑھنے سے رزق کی تنگی دور ہو جاتی ہے۔

## (۲۱۲) برائے حاجات

سورہ یٰسین تین بار اس طریق سے پڑھے۔ کہ جب پہلی مبین پر



پہنچے تو اپنی حاجت خدا سے مانگے۔ پھر ابتدا سے سورۃ کو پڑھے اور دوسری مبین پر پہنچکر اپنی حاجت مانگے۔ پھر ابتداء سے اسی طرح جس قدر مبین سورۃ میں آئی ہیں۔ وہاں تک پڑھ کر حاجت طلب کرے۔ اور شروع سے سورۃ کو پڑھے حتیٰ کہ تمام مبین ختم ہو جائیں۔ شروع کرتے وقت ہر بار تین بار درود شریف ضرور پڑھ لے انشاء اللہ تعالےٰ سات روز اس طرح پڑھنے سے خواہ کیسی ہی حاجت کیوں نہ ہو پوری ہو جائے گی۔

## (۲۱۳) کشائش رزق

لفظ یَا مُغْنِیُ بوقت صبح ہمیشہ بارہ سو دفعہ یا ایک سو ایک بار پڑھنے سے رزق کی فراخی ہو جاتی ہے اول و آخر درود شریف ضرور پڑھے۔

## (۲۱۴) برائے ادائیگی قرض

اگر کسی کا قرض باوجود کوشش کے نہ اتر سکے تو اس کو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد یہ دعا پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَنْفَعْنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِیْ بِفَضْلِكَ عَنْ مَّنْ سِوَاكَ اس دعا کو بارہ دفعہ پڑھ کر دعا مانگے۔

## (۲۱۵) زراعت کی زیادتی

اگر کسی شخص کی کھیتی باڑی کم ہوتی ہو تو اسے چاہیئے کہ دو نفل نماز اس ترتیب سے ادا کرے کہ دو رکعت نماز نفل شکرانہ حضرت آدم علیہ السلام اور اول رکعت میں الحمد و آیۃ الکرسی ایک بار قُلْ ھُوَ اللّٰہ چار بار پڑھے اور دوسری رکعت بھی اسی طرح ادا کرے اور اس کا ثواب حضرت آدم علیہ السلام کی روح پاک کو بخشے۔ اور جب ہل جوتنے لگے تو بیلوں کو نہایت آرام سے کھیت میں لائے۔ اور بیس بار کھیت کے طول میں ہل چلاتے وقت بیلوں کو بالکل تکلیف نہ دے نہ مارے۔ اور جب کھیتی تیار ہو جائے تو فی مانی چار سیر کے حساب سے غلہ شکرانہ ادا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ زراعت کثرت سے ہوگی۔

## (۲۱۶) بانجھ عورت کے لئے

سورۃ نور کے پانچویں رکوع کی آیت جو مندرجہ ذیل ہے چالیس لونگ لے کر سات سات بار ایک ایک لونگ پر پڑھے اور بانجھ عورت ایک لونگ رات کو کھائے اور اس کے بعد پانی نہ پیئے اور مرد سے ہمبستر ہو انشاء اللہ حمل قرار پائے گا۔ فراغت حیض کے بعد اگر شروع کرے تو زیادہ مفید ہے آیت یہ ہے۔ اَوْ کَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَاۤ اَخْرَجَ یَدَهٗ



لَمْ یَكَدْ یَرٰىهَا ؕ وَ مَنْ لَّمْ یَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۔ (سورہ نور آیت ۴۰)

## (۲۱۷) چوہوں کی زیادتی

اگر کھیت کو چوہے کھا جاتے ہوں تو کھیت کے شمال کی طرف سورۃ دس دس بار مغرب کی طرف دس بار پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تمام چوہے بھاگ جائینگے۔

## (۲۱۸) چوہوں کے لئے

ایک مٹکا پانی کا لے کر اس پر یہ آیت ایک سو بار پڑھ کر دم کرے اور تمام کھیت میں چھڑکا دے۔ انشاء اللہ چوہے کھیت سے بھاگ جائینگے آیت یہ ہے فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّ خَرَّ مُوْسٰى ۔

(الاعراف آیت ۱۴۳)

## (۲۱۹) چوہوں کے لئے

تین بار سورہ یٰسین ریت پر پڑھ کر کھیت میں پھینک دے انشاء اللہ چوہوں کا نام تک نہ رہے گا۔

## (۲۲۰) برائے کرم مویشی

اگر کسی مویشی کو کیڑے پڑ جائیں۔ یا کسی آدمی کو پڑ جائیں تو مویشی کا

یا آدمی کا رنگ معلوم کر کے یہ آیت پڑھیں۔ قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْ أَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ (طٰہٰ آیت ۔ ۲۵-۲۰) اور آیت مذکور کو پڑھتے وقت زمین پر اُگے ہوئے گھاس کی شاخ کو کسی تیز چھری سے کاٹ دیں اور بعد ختم آیت یہ کہیں کہ فلاں رنگ کا مویشی جو فلاں شخص کا ہے کے کیڑے کاٹ دیئے۔ اور مویشی کو دم کرے۔

## (۲۲۱) برائے درد رنگین یعنی عرق النسا

اوّل درود شریف دس بار اور پھر الحمد شریف سات بار اور سورہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ سات بار، اون کا سیاہ دھاگا لے کر اس پر دم کرے۔ اور ایک گرہ دے کہ وہ دھاگا مریض کو نہلا کر اور پاک صاف کر کے کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ فوراً آرام آجائے گا۔ اور آئندہ پھر اسکی شکایت نہ ہوگی۔

## (۲۲۲) برائے وجع المفاصل

جس جگہ درد ہو اس جگہ کو مضبوط پکڑ کر دس مرتبہ سورہ فاتحہ اور دس مرتبہ سورۃ کافرون پڑھ کر دم کرے اور چھوڑ دے پھر مریض سے دریافت کرے کہ آرام آیا یا نہیں۔ اگر نہ آیا ہو تو دوبارہ اسی طرح کرے تین بار کرنے سے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا اور اگر پھر بھی نہ جائے



تو گیارہ مرتبہ کرنے سے تو یقیناً دور ہو جائے گا۔

## (۲۲۳) برائے خنازیر خشک وتر

بکرے کی کھال کا تسمہ جو کم از کم سوا گز یا مریض کے قد کے برابر ہو لے کر ایک سو بار سورہ فاتحہ پڑھ کر ایک گرہ دے کر وہ تسمہ مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## (۲۲۴) گلے کا درد

اتوار کے روز باوضو یہ تعویذ لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ گلے کا درد جاتا رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى ۔ (طٰہٰ آیت ۵۵) كٓهٰيٰعٓصٓ عٓسٓقٓ۔

## (۲۲۵) برائے تسخیر

اگر کسی شخص کو اپنی طرف متوجہ کرنا ہو تو یا اسے اپنی محبت میں قید کرنا ہو یا اسے مطیع و فرمانبردار کرنا ہو تو اس نقش کو لکھے اور اس کے نیچے اپنا مطلب لکھے اور نقش لکھتے وقت کسی سے بات نہ کرے۔

نقش صفحہ ۱۰۴ پر دیکھئے۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

یَابُدُّوحُ نُبدُ وُحتُ مِنَ البُدُّوحِ فِی البُدُّ وُحُ بِدُ وُحِلَہٗ
یابُدُّ وُحُ اور اگر اس نقش کو لکھ کر ٹوپی کے نیچے یا پگڑی کے اندر رکھ کر کسی کے پاس جائے تو وہ دشمن اس کا مطیع ہو جائے گا۔ جب نقش لکھ چکے تو اس پر اسم یَابُدُّ دُحُ تَبدُ وُحَکَ بیس بار پڑھ کر دم کرے۔

## (۲۲۶) برائے کور چشم

جس شخص کو رات کو نظر نہ آئے اس کے لئے یہ کرے۔ کہ بکری کا کلیجہ لے کر اس کو سات ٹکڑے کرے اور ان کو بھون لے اور ہر ایک ٹکڑے پر سورہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ تین بار پڑھ کر دم کرے اور اسے کھلائے انشاءاللہ آرام آجائے گا۔

## (۲۲۷) برائے رشتہ

اگر کوئی شخص اپنے لڑکے کے لئے کسی کی لڑکی کے رشتہ کا خواہاں



ہو لیکن لڑکی والا رضامند نہ ہو تو چاہیئے کہ یہ طلسم پگڑی میں باندھ کر لڑکی والے کے پاس جائے۔ انشاءاللہ رضامند ہو جائے گا۔

ھ ۱۱ ۱۸ ۱۱ ۱۱ ط ۱۱ ۱۱ ھ ۲۲ ۱۱ ۱ ۱۱

ھ ۱۱ ۳۱۰ کاھ ۱ ۱۱ ھ ۸ گہ ۱۱ م

## (۲۲۸) برائے امساک

اگر یہ تعویذ لکھ کر بوقت مجامعت کمر سے باندھ لے تو جب تک اس کو نہ کھولے فراغت نہ ہو۔

تعویذ یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| د | ص | ط | ی | د |
| ح | ر | صلح | ھو | د |
| ھ ۷ | ر | د | ع | لو |
| د | ط | م | ۷ح | ح |

## (۲۲۹) گمشدہ مویشی کے لئے

اگر کسی کے مویشی گم ہو جائیں تو چاہیئے کہ سورہ وَالضُّحٰی کو سات بار

پڑھ کر شہادت کی انگلی اپنے سر کے گرد پھیرے۔ جب تمام کے گرد پھیر چکے تو سات بار یہ اسم پڑھے۔ اَصْبَحْتُ فِیْ جَوَارِ اللّٰہِ اَبُوْاصَا صَغْرَصَا اور دروازہ کھٹکھٹائے۔ انشاء اللہ مویشی خود بخود واپس آجائے گا۔

## (۲۳۰) برائے دفع خوف

جو شخص کسی صاحب حکومت سے خوف رکھے اس کو چاہیے۔ کہ کٓھٰیٰعٓصٓ کَفَیْتُ حٰمٓ عٓسٓقٓ حَمَیْتُ ہاتھ کو بند کرکے پڑھے۔ اور ایک ایک حرف پر انگلی کھول دے اور دائیں ہاتھ سے شروع کرے۔ اور بائیں ہاتھ پر ختم کرے اور ہاتھ بند کئے حاکم کے سامنے جائے۔ اور وہاں جا کر ہاتھ کھول دے۔

## (۲۳۱) برائے مطلب ضروری

اگر کسی کا کوئی ضروری کام رُکا ہوا ہو اور اُسے پورا ہونے کی ظاہر میں کوئی امید نہ ہو تو اسے چاہیے کہ مندرجہ ذیل طریقہ اختیار کرے۔ چار نفل دو سلام کے ساتھ مغرب کی نماز کے بعد پڑھے اور ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیتہ کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ دسو بار پڑھے۔ اور اپنے مقصد کا خیال دل میں رکھے اس طرح چار رکعت نماز ختم کرکے دعا مانگے۔ سات روز اس طرح کرنے سے انشاء اللہ مشکل آسان ہو جائے گی۔



## (۲۳۲) برائے گم شدہ چیز

اگر کسی کے کوئی چیز یا مال وغیرہ گم ہو گیا ہو یا چوری چلا جائے تو وہ اکیسو انیس بار یَا حَفِیْظُ اور یہ آیت پوری اکیسو انیس بار پڑھے۔ انشاء اللہ گم شدہ چیز مل جائے گی۔ یٰبُنَیَّ اِنَّھَآ اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ ط (لقمان آیت ٦١)

## (۲۳۳) برائے زیارت رسولؐ و برکت روزی

درود شریف اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ گیارہ سو بار روزانہ پڑھے۔ اول اس درود شریف کی زکوٰۃ نکالے اور وہ اس طرح کہ اکتالیس روز گیارہ ہزار بار اس درود شریف کو پڑھے بعد ازاں گیارہ سو بار روزانہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالٰی خواب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت سے مشرف ہوا کرے گا۔ اور روزی میں کشائش ہوگی۔

## (۲۳۴) برائے کشائش رزق و رجوع خلائق

اس تعویذ کو ہر روز لکھ کر بتی بنا کر چراغ میں جلایا کرے۔ انشاء اللہ تعالٰی تمام خلق مطیع اور دنیا کے ہر ملک کے باشندے

بغیر واقفیت کے اسے دیکھ کر محبت کرینگے اور ہر قسم کے لوگوں کا رجوع اس کی طرف ہوگا ✦

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ۲۲ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۲ | ۱۲ | ۸ | ۳۰ |
| ۱۲ | ۱۸ | ۴۶ | ۸ |
| ۲۴ | ۴ | ۱۰ | ۲۰ |

فلاں بنت فلاں - یعنی نام اپنا اور اپنی والدہ کا نام لکھے